بسم الله الرحمن الرحيم

يا حيّ يا قيّوم برحمتك أستغيث

# خلاصة السّراجي

على

# التّرتيب الدّراسي

مع الضّميمة المليحة


مرتّبه

اُستاذ الحدیث مولوی محمّد خلیل اللہ مولویانوی

جامعہ تفسیریّہ شمس العلوم



النّاشر

مكتبة تفسيريّة

جامعة تفسيريّة شمس العلوم

ابوظهی روڈ
رحیم یار خان
پنجاب

| | |
|---|---|
| نام کتاب | خلاصۃ السراجی علی ترتیب الدراسی |
| مصنف | استاذ الحدیث مولوی محمد خلیل اللہ مولویانوی |
| طبع اول | ۱۴۲۴ھ ۱۰۰۰ |
| طبع دوم | ۱۴۲۶ھ ۱۰۰۰ |
| طبع سوم | ۱۴۲۸ھ ۱۱۰۰ |
| طبع چہارم | ۱۴۲۹ھ ۱۱۰۰ |
| طبع پنجم | ۱۴۳۰ھ ۱۱۰۰ |
| طبع ششم | ۱۴۳۲ھ ۱۱۰۰ |
| طبع ہفتم | ۱۴۳۳ھ ۱۱۰۰ |
| طبع ہشتم | ۱۴۳۵ھ ۱۱۰۰ |
| طبع نہم | ۱۴۳۶ھ ۱۱۰۰ |
| ناشر | مکتبہ تفسیریہ جامعہ تفسیریہ شمس العلوم رحیم یار خان |
| موبائل | ۰۳۲۱_۶۷۰۳۴۹۴ |

# فہرست


| نمبر شمار | عنوانات | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| ۱ | مقدمہ | ۶ |
| | الباب الاول | ۷ |
| ۲ | احوال اب | ۷ |
| ۳ | احوال جد صحیح | ۸ |
| ۴ | احوال اخ خیفی واخت خیفی | ۹ |
| ۵ | احوال زوج | ۹ |
| ۶ | احوال زوجہ | ۱۰ |
| ۷ | احوال بنت | ۱۰ |
| ۸ | احوال بنت الابن | ۱۱ |
| ۹ | احوال اخت عینی | ۱۲ |
| ۱۰ | احوال اخت علّی | ۱۳ |
| ۱۱ | احوال ام | ۱۴ |
| ۱۲ | احوال جدہ صحیحہ | ۱۵ |
| ۱۳ | مسئلہ بنانے کا طریقہ | ۱۶ |
| ۱۴ | سوالات | ۱۷ |
| | الباب الثانی | ۱۹ |
| ۱۵ | تقسیم مسئلہ | ۱۹ |
| ۱۶ | عول کا بیان | ۱۹ |
| ۱۷ | رد کا بیان | ۱۹ |
| ۱۸ | عصبات کا بیان | ۲۳ |

| نمبر شمار | عنوانات | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| ۱۹ | دو عددوں کے درمیان نسبت کا بیان | ۲۵ |
| ۲۰ | تصحیح کا بیان | ۲۶ |
| ۲۱ | محروم اور محجوب کا بیان | ۲۹ |
| ۲۲ | مسئلۃ التشبیب | ۳۰ |
| ۲۳ | سوالات | ۳۱ |
| ۲۴ | لطائف | ۳۲ |
| | الباب الثالث | ۳۳ |
| ۲۵ | مناسخہ کا بیان | ۳۳ |
| ۲۶ | حقوق الترکہ کا بیان | ۴۰ |
| ۲۷ | جائداد متروکہ کی تقسیم کا بیان | ۴۱ |
| ۲۸ | دین محیط کا بیان | ۴۴ |
| ۲۹ | کسور الترکہ والدّین کا بیان | ۴۵ |
| ۳۰ | عصبہ سببی، معتق، کا بیان | ۴۶ |
| ۳۱ | معتقین کے درمیان مال ولاء کی تقسیم | ۴۶ |
| ۳۲ | تخارج کا بیان | ۴۸ |
| | الباب الرابع | ۴۹ |
| ۳۳ | ذوی الارحام کا بیان | ۴۹ |
| ۳۴ | صنف اول کا بیان | ۵۰ |
| ۳۵ | صنف ثانی کا بیان | ۵۳ |

# فہرست


| نمبر شمار | عنوانات | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| ۳۶ | صنف ثالث کا بیان | ۵۲ |
| ۳۷ | صنف رابع کا بیان | ۵۹ |
| ۳۸ | خنثی کا بیان | ۶۳ |
| ۳۹ | حمل کا بیان | ۶۷ |
| ۴۰ | مفقود کا بیان | ۷۰ |
| ۴۱ | مات المتوارثان معاً | ۷۱ |
| ۴۲ | مرتد اور مرتدہ کا بیان | ۷۲ |
| ۴۳ | اسیر کا بیان | ۷۲ |
| ۴۴ | افتاء نویسی کے ضوابط | ۷۳ |
| ۴۵ | استفتاء (۱) | ۷۴ |
| ۴۶ | استفتاء (۲) | ۷۵ |
| | خاتمہ | ۷۷ |
| ۴۷ | مقاسمۃ الجد کا بیان | ۷۷ |
| ۴۸ | مسئلہ اکدریہ | ۸۴ |
| ۴۹ | مسئلۃ الخرقاء | ۸۷ |
| | الضميمة المليحة | |
| ۵۰ | مقدمہ علم المیراث | ۸۸ |
| ۵۱ | الفرائض | ۸۸ |
| ۵۲ | ارکانہ ثلاثۃ | ۸۹ |
| ۵۳ | کان المواریث فی ابتداء الاسلام | ۹۰ |
| ۵۴ | اسباب الارث اربعۃ | ۹۰ |
| ۵۵ | شروط الارث اربعۃ | ۹۱ |
| ۵۶ | موانع الارث اربعۃ | ۹۱ |
| ۵۷ | انواع الارث اربعۃ | ۹۱ |
| ۵۸ | فصل فی الفروض المذکورۃ الستۃ فی کتاب اللہ تعالیٰ | ۹۱ |
| ۵۹ | فصل فی ذوی الفروض | ۹۲ |
| ۶۰ | کلالہ کی تعریف | ۹۴ |
| ۶۱ | عینی، علّی، خیفی کی تعریف | ۹۴ |
| ۶۲ | احد الزوجین | ۹۵ |
| ۶۳ | بنت الابن | ۹۵ |
| ۶۴ | غلام مشئوم | ۹۵ |
| ۶۵ | غلام مبارک | ۹۶ |
| ۶۶ | ام | ۹۶ |
| ۶۷ | لطیفہ | ۹۶ |
| ۶۸ | دلیل ثلث الباقی | ۹۷ |
| ۶۹ | جدہ | ۹۸ |
| ۷۰ | فصل فی العول | ۹۸ |
| ۷۱ | مسئلہ مباہلہ | ۹۸ |
| ۷۲ | عول کی تعریف | ۱۰۰ |

# فہرست


| نمبر شمار | عنوانات | صفحہ نمبر |
| --- | --- | --- |
| ۷۳ | مسئلہ مروانیہ | ۱۰۱ |
| ۷۴ | مسئلہ ام الفروخ، مسئلہ شریحیہ | ۱۰۱ |
| ۷۵ | مسئلہ ام الارامل | ۱۰۲ |
| ۷۶ | مسئلہ منبریہ | ۱۰۲ |
| ۷۷ | لطائف | ۱۰۲ |
| ۷۸ | فصل فی العصبات | ۱۰۲ |
| ۷۹ | لطیفہ | ۱۰۳ |
| ۸۰ | لطیفہ | ۱۰۳ |
| ۸۱ | خلاصۃ التصحیح | ۱۰۳ |
| ۸۲ | فصل فی المحروم والمحجوب | ۱۰۴ |
| ۸۳ | محروم اور محجوب میں فرق | ۱۰۴ |
| ۸۴ | فوائد | ۱۰۴ |
| ۸۵ | قاعدہ | ۱۰۵ |
| ۸۶ | فوائد | ۱۰۵ |
| ۸۷ | لطائف | ۱۰۵ |
| ۸۸ | عجوبہ | ۱۰۸ |
| ۸۹ | سوالات | ۱۰۹ |
| ۹۰ | السوال الاول | ۱۰۹ |
| ۹۱ | السوال الثانی | ۱۱۰ |
| ۹۲ | السوال الثالث | ۱۱۰ |
| ۹۳ | السوال الرابع | ۱۱۱ |
| ۹۴ | السوال الخامس | ۱۱۲ |
| ۹۵ | السوال السادس | ۱۱۲ |
| ۹۶ | السوال السابع | ۱۱۳ |
| ۹۷ | زبدۃ الفن | ۱۱۴ |
| ۹۸ | سوال | ۱۱۶ |
| ۹۹ | جواب | ۱۱۶ |
| ۱۰۰ | پہلی مشہور ومقبول توجیہ | ۱۱۶ |
| ۱۰۱ | دوسری توجیہ | ۱۱۷ |
| ۱۰۲ | تیسری توجیہ | ۱۱۸ |
| ۱۰۳ | دونوں مجموعوں کے درمیان تطبیق کی ایک اور توجیہ | ۱۱۹ |
| ۱۰۴ | لبن الفن | ۱۲۰ |
| | تمت بالخیر | |

# بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ۝

الحمدلله حمدًا كثيراً طيباً مباركاً فيه مباركاً عليه كمايحب ربنا ويرضى. والصلوة والسلام على سيدالمرسلين صلوة تكون لك رضاءً ولحقه أداءً. وعلى اله وأصحابه أجمعين۔

أمّابعد:

فَقَدْ قَالَ اللّٰه تَعالیٰ: "لِلرِّجَالِ نَصِيبٌ مِّمَّا تَرَكَ الْوَالِدَانِ وَالْأَقْرَبُونَ، وَلِلنِّسَاءِ نَصِيبٌ مِمّا تَرَكَ الْوَالِدَانِ وَالْأَقْرَبُونَ مِمَّا قَلَّ مِنْهُ أَوْكَثُرَ، نَصِيباً مَّفْرُوضاً" ۝

وَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰه عَلَيْهِ وَسَلَّم: "تَعَلَّمُوا الفَرائِضَ وَعَلِّمُوهَا النَّاسَ فَإنَّها نِصفُ العِلْمِ۔"

کتاب سراجی میراث میں فقہ حنفی کی اہم کتاب ہے اور اپنے فن میں بنیاد اور دستور کا مقام رکھتی ہے۔ اس فن کی باقی سب کتابیں اس کی خوشہ چیں اور مرہون منت ہیں۔ چونکہ سراجی کا اندازِ بیان انتہائی زکیانہ ہے اور قوانینِ حساب ذھینانہ ہیں اور ان کا انطباق استغنائیہ ہے اس لئے مجھ جیسے لوگوں کیلئے اس کا ذھن میں منضبط رکھنا مشکل تھا۔

میرے والد محترم ومکرم دامت برکاتہم العالیۃ کا طریقہ تعلیم اس میں بہت ہی آسان اور سہل ہے۔ انہوں نے اپنے طریقے کے مطابق "تعلیم الفرائض" کے نام سے ایک کتاب بھی تصنیف فرمائی ہے۔ میں نے اس کو غنیمتِ باردہ پایا اور اسی طریقے کے مطابق تقریباً بیس ۲۰ سال سے پڑھاتا آرہا ہوں۔ بفضل اللہ تعالیٰ احوال اور حساب میں مزید انضباط اور تلخیص ہوتی رہی اس سے بفضل اللہ تعالیٰ وعونہ دل میں داعیہ پیدا ہوا کہ دونوں کتابوں کا خلاصہ لکھا جائے جس سے دورِ حاضر کے طلبہ وطالبات کے لئے علمِ میراث کا سمجھنا، یاد کرنا اور ذھن

میں منضبط رکھنا آسان ہو جائے۔

تو دونوں کتابوں سے استفادہ کرتے ہوئے یہ مختصر اور جامع کتاب ''خلاصۃ السراجی'' لکھنا شروع کی ہے۔ اللہ تعالیٰ اتمام کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین

اس کتاب کو ایک مقدمہ، چار ابواب، چالیس اسباق اور خاتمہ پر تقسیم کر کے تدریسی شکل میں لکھا گیا ہے تاکہ پڑھنے، پڑھانے اور یاد کرنے میں آسانی رہے۔

سراجی کے مقدمہ کی باتیں تیسرے باب کے تیسرے سبق میں ہیں۔

## مشورہ

تجربے کے تحت مشورہ ہے کہ طلبہ کرام کو ہر سبق کا خلاصہ بتلا کر تشریح سے سمجھایا جائے، جب وہ سبق یاد کر کے سُنا دیں تو مشق کرائی جائے، سالانہ تعلیم ہو تو روزانہ ایک سبق دیا جائے اور دورہ ہو تو روزانہ دو سبق دیے جائیں۔ جماعتیں بنا کر ان پر ایک امیرِ مسئول مقرر کیا جائے۔

سبق اور دور کے تکرار کی نگرانی ہو اور ہر باب کے بعد مکمل دور، امتحان اور باہمی سوال و جواب کی مجلسیں مقرر کی جائیں، نتائج کا برسرِ عام اعلان کیا جائے، آخر میں پھر انہی مراحل سے گزار کر انعام سے نوازا جائے۔

یاد رہے! کہ یہ خلاصہ متن کی مانند مختصر ہے، اس لئے شرحِ صدر کیساتھ سمجھایا جائے اور صرف اسی سبق پر بات ہو، ہر چیز اپنے اپنے سبق میں آجائے گی۔ ابتداء میں مشق صرف اتنی کرائی ہے جتنا پڑھایا ہے۔ مسئلہ بنانا، تصحیح کرنا، ابتداء میں نہ ہو بلکہ ان کے اسباق کے بعد ہو۔ پھر اس کے بعد ''درس السراجی'' پڑھائیں۔

## تشکّر

الحمد للہ رواں زبان والے طالب علم پوری میراث کو صرف پندرہ[۱۵] منٹ میں سُنا سکتے ہیں۔

# مقدمہ

## تعریف:

علم میراث نام ہے فقہ اور حساب کے چند ایسے قوانین کا جن کے ذریعے ہر وارث کا حصہ معلوم ہو جائے۔

## موضوع:

وارث اور ترکہ ہے۔

## غرض وغایۃ:

ہر وارث کو اس کا حصہء شرعی پہنچ جانا۔

## واضع:

الشَّارِعُ الَّذِی أنشأَ الشَّرعَ، وَھُوَاللّٰہُ سُبُحَانَہٗ وَتَعَالٰی

## فضیلت:

قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم: " تَعَلَّمُوا الفَرَائِضَ وَعَلِّمُوھَا النَّاسَ فَإنَّھَا نِصفُ العِلمِ۔"

## مصنف سراجی:

سراج الدین محمد بن محمد بن علامہ عبدالرشید السجاوندی الحنفی رحمہ اللہ تعالیٰ۔

## مصنف تعلیم الفرائض:

اُستاذ التفسیر والحدیث عارف باللہ محمد شریف اللہ دامت برکاتہم العالیۃ۔

# الباب الاوّل

## ﴿پہلا سبق﴾

ورثہ تین قسم ہیں: (۱) ذوی الفروض (۲) عصبات (۳) ذوی الارحام۔

ذوی الفروض اُن کو کہتے ہیں جن کا حصہ متعین ہو۔

حصص متعینہ چھ ہیں۔ نصف، ربع، ثمن۔ ثلثان، ثلث، سدس۔

ذوی الفروض کل بارہ نفر ہیں۔ چار مرد، آٹھ عورتیں۔ انکی تدریس کی ترتیب یہ ہے: اب، جدِ صحیح، اخ خیفی، اخت خیفی، زوج، زوجہ، بنت، بنت الابن، اخت عینی، اخت علّی، ام، جدہ صحیحہ۔

## ﴿دوسرا سبق﴾

### احوال اب

اب کی تین حالتیں اور چار صورتیں ہیں۔

تین حالتیں یہ ہیں: ۱۔ عصبۂ محض ۲۔ سدس فقط ۳۔ سدس وعصبہ

چار صورتیں یہ ہیں: دیکھا جائے گا کہ میت کی اولاد[1] زندہ ہے یا نہیں؟

۱۔ اگر نہیں ہے تو اب عصبہ ہوگا۔

۲۔ اگر ہے تو دیکھا جائے گا نرینہ ہے یا مادہ یا دونوں؟ اگر نرینہ ہے تو اب کو سدس ملے گا۔

۳۔ اگر نرینہ اور مادہ دونوں ہیں تب بھی اب کو سدس ملے گا۔

۴۔ اگر صرف مادہ ہے تو اب سدس وعصبہ دونوں کا مستحق ہوگا۔[2]

### مشق

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اب<br>عصبہ | | اب<br>سدس | ابن | اب<br>سدس | ابن | بنت | اب<br>سدس وعصبہ | بنت |

---

۱۔ اولاد سے مراد بیٹا، بیٹی، پوتا، پوتی الخ ہیں۔

۲۔ فائدہ۔ اب کے احوال صرف اولاد پر موقوف ہیں۔

# تیسرا سبق

## احوال جدِ صحیح

جد کی دو قسمیں ہیں: (۱) جد صحیح (۲) جد فاسد

جد صحیح اس کو کہتے ہیں کہ میت اور جد کے درمیان "ام" کا واسطہ نہ ہو، جیسے: اب الاب۔

جد فاسد اس کو کہتے ہیں کہ میت اور جد کے درمیان "ام" کا واسطہ ہو، جیسے: اب الام۔

جد صحیح کی چار حالتیں اور پانچ صورتیں ہیں۔

چار حالتیں یہ ہیں: (۱) حجب (۲) عصبہ محض (۳) سدس فقط (۴) سدس وعصبہ

پانچ صورتیں یہ ہیں: دیکھا جائے گا کہ میت کا اب ہے یا نہیں؟

۱۔ اگر ہے تو جد محجوب ہوگا۔ اگر نہیں ہے تو جد اب کے قائم مقام ہوگا یعنی:

۲۔ دیکھا جائے گا کہ میت کی اولاد ہے یا نہیں؟ اگر نہیں ہے تو جد عصبہ ہوگا۔

۳۔ اگر ہے تو دیکھا جائے گا کہ نرینہ ہے یا مادہ یا نر و مادہ دونوں، اگر نرینہ ہے تو جد کو سدس ملے گا۔

۴۔ اگر نرینہ اور مادہ دونوں ہیں تب بھی جد کو سدس ملے گا۔

۵۔ اگر صرف مادہ ہے تو جد سدس وعصبہ دونوں کا مستحق ہوگا۔ (۳)

### مشق

| | | |
|---|---|---|
| جد | بنت | |

| | |
|---|---|
| جد | ابن |

| | |
|---|---|
| جد | اب |

| | | |
|---|---|---|
| جد | بنت | اب |

| |
|---|
| جد |

| | | |
|---|---|---|
| جد | اب | بنت الابن |

| | |
|---|---|
| جد | ابن الابن |

---

۳ - فائدہ: جد کے حالات صرف اب اور اولاد پر موقوف ہیں۔

## چوتھا سبق

## احوالِ اخ خیفی واخت خیفی

تعریف: اخوۃ واخوات خیفی ان کو کہتے ہیں جن کی ماں ایک ہو باپ الگ الگ ہوں۔

ان کی تین حالتیں اور تین صورتیں ہیں۔

تین حالتیں یہ ہیں: (۱) حجب (۲) سدس (۳) ثلث

تین صورتیں یہ ہیں: دیکھا جائے گا کہ میت کے اصول[۴] یا فروع میں سے کوئی ایک ہے یا نہیں؟

۱۔ اگر ہے تو اخوۃ واخوات خیفی محجوب ہونگے۔

۲۔ اگر نہیں ہے تو دیکھا جائے گا کہ یہ ایک ہے یا ایک سے زائد؟ اگر ایک ہے تو اس کو سدس ملے گا۔

۳۔ اگر ایک سے زائد ہیں تو ثلث میں برابر شریک ہونگے۔

(للذکر مثل حظ الانثیین کا حکم نہ ہوگا)[۵]

### مشق

| | |
|---|---|
| اخت خ | اب |

| | |
|---|---|
| اخ خ | بنت |

| |
|---|
| اخت خ |

| | |
|---|---|
| اخ خ | اخت خ |

| | | |
|---|---|---|
| اخت خ | اخ خ | ابن الابن |

## پانچواں سبق

## احوالِ زوج

زوج کی دو حالتیں اور دو صورتیں ہیں۔

دو حالتیں یہ ہیں: (۱) نصف (۲) ربع

دو صورتیں یہ ہیں: دیکھا جائے گا کہ میّت[۶] کی اولاد ہے یا نہیں؟

---

۴۔ اصول سے مراد باپ، دادا الخ ہیں اور فروع سے مراد اولاد ہے۔

۵۔ فائدہ: اخوۃ واخوات خیفی کے حالات صرف اصول اور فروع پر موقوف ہیں۔

۶۔ میّت سے مراد زوجہ ہے۔ اس سے اولاد خواہ اس شوہر سے ہو یا سابق شوہر سے ہو۔

۱۔ اگر نہیں ہے تو شوہر کو نصف ملے گا۔

۲۔ اگر ہے تو شوہر کو ربع ملے گا۔

## احوالِ زوجہ

زوجہ کی دو حالتیں اور دو صورتیں ہیں۔

دو حالتیں یہ ہیں: (۱) ربع (۲) ثمن

دو صورتیں یہ ہیں: دیکھا جائے گا کہ میت[۷] کی اولاد ہے یا نہیں؟

۱۔ اگر نہیں ہے تو بیوی کو ربع ملے گا۔

۲۔ اگر ہے تو بیوی کو ثمن ملے گا۔

بیوی ایک ہو یا زیادہ ہوں تمام کو ایک ہی ربع یا ایک ہی ثمن ملے گا۔[۸]

### تعریفِ اولاد:

اولاد اس کو کہتے ہیں جو میت کی طرف بلاواسطہ یا بواسطہ مذکر منسوب ہو۔

## مشق

مسئلہ ـــــــ زوج بنت

مسئلہ ـــــــ زوج اخت خ

مسئلہ ـــــــ زوج ابن المیت

مسئلہ ـــــــ زوجہ جد

مسئلہ ـــــــ زوجہ اخ خ

مسئلہ ـــــــ زوجہ ابن

مسئلہ ـــــــ زوجہ زوجہ بنت الابن

مسئلہ ـــــــ زوجہ زوجہ بنت المیت

## ﴿چھٹا سبق﴾

## احوالِ بنت

بنت کی تین حالتیں اور تین صورتیں ہیں۔

تین حالتیں یہ ہیں: (۱) نصف ، (۲) ثلثان (۳) عصبہ

---

۷۔ میت سے مراد زوج ہے، اس سے اولاد خواہ اسی بیوی سے ہو یا سابقہ سے ہو۔

۸۔ فائدہ۔ زوجین کے حالات صرف اولاد پر موقوف ہیں۔

تین صورتیں یہ ہیں: دیکھا جائے گا کہ میّت کی بنت کے ساتھ ابن ہے یا نہیں؟

۱۔ اگر ہے تو اس کے ساتھ عصبہ ہو جائے گی فللذکر مثل حظ الأنثيين۔

۲۔ اگر نہیں ہے تو دیکھا جائے گا کہ بنت ایک ہے یا ایک سے زائد؟ اگر ایک ہے تو نصف لے گی۔

۳۔ ایک سے زائد ہیں تو ثلثان میں برابر شریک ہوں گی۔

## مشق

بنت بنت

زوجہ بنت

بنت ابن

بنت بنت ابن

# ﴿ساتواں سبق﴾

# احوالِ بنت الابن

بنت الابن کی پانچ حالتیں اور چار جملے ہیں۔

پانچ حالتیں یہ ہیں: (۱) نصف (۲) ثلثان (۳) عصبہ (۴) سدس (۵) حجب

چار جملے یہ ہیں: دیکھا جائے گا کہ میت کی اولاد [۹] ہے یا نہیں؟

۱۔ اگر نہیں ہے تو بنت الابن بنت کے قائم مقام ہوگی۔ یعنی اگر بنت الابن ایک ہے تو نصف، ایک سے زائد ہیں تو ثلثان لیں گی اور ابن الابن کے ساتھ عصبہ ہونگی۔ (فللذکر مثل حظ الأنثيين)

۲۔ اگر اولاد ہے تو دیکھا جائے گا کہ نرینہ ہے یا مادہ؟ اگر نرینہ ہے [۱۰] تو بنت الابن مجوب ہوگی۔

۳۔ اگر مادہ ہے تو دیکھا جائے گا کہ ایک ہے یا ایک سے زائد؟ اگر ایک ہے تو بنت الابن کو سدس ملے گا مگر ابن الابن کے ساتھ عصبہ ہوگی۔

۴۔ اگر ایک سے زائد ہیں تو بنت الابن مجوب ہوگی مگر متحاذی (ابن الابن) یا اسفل (ابن ابنِ الابن الخ) کے ساتھ عصبہ ہوگی [۱۱]۔

---

۹۔ یہاں اولاد سے مراد صرف بنت اور ابن ہیں۔

۱۰۔ چاہے اس کے ساتھ مادہ ہو یا نہ ہو۔

۱۱۔ فائدہ۔ بنت الابن کے حالات صرف بنت اور ابن پر موقوف ہیں۔

## مشق

| | | | |
|---|---|---|---|
| بنت — بنت الابن | ابن — بنت الابن | بنت۲ — بنت الابن | بنت الابن |
| بنت الابن — بنت الابن | بنت الابن — ابن الابن | بنت — بنت الابن — ابن الابن | بنت — بنت بنت الابن — ابن ابن الابن |
| بنت۲ — بنت الابن — ابن الابن | بنت۲ — بنت الابن — ابن ابن الابن | | |

# ﴿آٹھواں سبق﴾

# احوالِ اخت عینی

**تعریف:** اخوۃ واخوات عینی ان کو کہتے ہیں جن کی ماں اور باپ ایک ہو۔ اخت عینی کی چار حالتیں اور تین جملے ہیں۔

چار حالتیں یہ ہیں: (۱) نصف (۲) ثلثان (۳) عصبہ (۴) حجب

تین جملے یہ ہیں: دیکھا جائے گا کہ میّت کے اصول [۱۲] یا فرعِ مذکر میں سے کوئی ایک ہے یا نہیں؟

۱۔ اگر ہے تو اخت عینی محجوب ہوگی۔

۲۔ اگر نہیں ہے تو دیکھا جائے گا کہ فرعِ [۱۳] مؤنث میں سے کوئی ایک ہے یا نہیں؟ اگر ہے تو اخت عینی عصبہ ہوگی۔

۳۔ اگر نہیں ہے تو اخت عینی بنت کے قائم مقام ہوگی، یعنی: ایک ہے تو نصف، ایک سے زائد ہیں تو ثلثان لیں گی۔ اگر اس کے ساتھ اخ عینی ہو تو اس کے ساتھ عصبہ ہوگی۔ (فللذکر مثل حظ الأنثیین) [۱۴]

---

۱۲۔ اصول سے مراد باپ دادا الخ اور فروع مذکر سے مراد اولاد نرینہ ہے۔

۱۳۔ فروع مؤنث سے مراد مادہ اولاد ہے۔

۱۴۔ فائدہ: اخت عینی کے حالات صرف اصول اور فروع پر موقوف ہیں۔

## مشق

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بنت | اخت ع | ابن | اخت ع | اب | اخت ع | جد | اخت ع |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اخت ع | اخت ع | اخت ع | اخت ع | اخ ع | اخت ع | اخت ع | اخ ع |

| | | | |
|---|---|---|---|
| بنت | بنت الابن | اخت ع | اخت خ |

# ﴿نواں سبق﴾

# احوالِ اخت علّی

**تعریف:** اخوۃ واخوات علّیہ ان کو کہتے ہیں جن کی ماں الگ الگ ہو اور باپ ایک ہو۔

اخت علّی کی پانچ حالتیں اور چار جملے ہیں۔

پانچ حالتیں یہ ہیں: (۱) نصف (۲) ثلثان (۳) عصبہ (۴) سدس (۵) حجب

چار جملے یہ ہیں: دیکھا جائے گا کہ میت کے اصول[۱] یا فرعِ[۲] مذکر یا اخ[۳] عینی یا اخت عینی بمع[۴] فرعِ مؤنث میں سے کوئی ہے یا نہیں؟

۱۔ اگر ان (چار) میں سے کوئی ہے تو اخت علّی مجوب ہوگی۔

۲۔ اگر ان (پانچ) میں سے کوئی ایک موجود نہیں تو اخت علی بنت کے قائم مقام ہوگی یعنی اگر ایک ہے تو نصف، ایک سے زائد ہیں تو ثلثان لیں گی اگر اس کے ساتھ اخ علی ہو تو اس کے ساتھ عصبہ ہو جائے گی۔

(فللذکر مثل حظ لأنثيين)

۳۔ اگر ان (پانچ) میں سے صرف فرع مؤنث ہو تو اخت علی عصبہ ہو جائے گی۔

۴۔ اگر ان (پانچ) میں سے صرف اخت عینی ہو تو اس کی دو صورتیں ہیں۔

دیکھا جائے گا کہ اخت عینی ایک ہے یا ایک سے زائد؟

(ا) اگر ایک ہے تو اخت علی کو سدس ملے گا مگر اخ علی کے ساتھ عصبہ ہو جائے گی۔

(ب) اگر ایک سے زائد ہیں تو اخت علی مجوب ہوگی مگر اخ علی کے ساتھ عصبہ ہو جائے گی۔ (۱۵)

---

۱۵- فائدہ: اخت علی کے حالات صرف اصول، فروع، اور اخوۃ واخوات عینی پر موقوف ہیں۔

## مشق

| | | | |
|---|---|---|---|
| بنت — اخت ل | ابن — اخت ل | اب — اخت ل | اخ ع — اخت ل |
| اخت ع — اخت ل | اخت ع — اخت ل | اخت ل | اخت ل — اخت ل |
| اخت ل — اخ ل | بنت — اخت ع — اخت ل | بنت — اخت ع — اخت ل — اخ ل | اخت ع — اخت ل — اخ ل |

اخت ع — اخت ل — اخ ل

بنت — بنت الابن — اخت ع — اخت ل — اخت خ — اخ خ

## دسواں سبق

## احوالِ ام

ام کی تین حالتیں اور چار صورتیں ہیں۔

تین حالتیں یہ ہیں: (۱) سدس (۲) ثلث (۳) ثلث باقی

چار صورتیں یہ ہیں: دیکھا جائے گا کہ میت کی اولاد ہے یا نہیں؟

۱۔ اگر ہے تو ام کو سدس ملے گا۔ اگر نہیں ہے تو دیکھا جائے گا کہ اخوۃ و اخوات ذی [۱۶] عدد ہیں یا نہیں؟

۲۔ اگر ہیں تب بھی ام کو سدس ملے گا اگر نہیں [۱۷] ہیں تو دیکھا جائے گا کہ احد الزوجین مع الاب ہیں یا نہیں؟

۳۔ اگر ہیں تو ام کو ثلث باقی ملے گا۔

۴۔ اگر نہیں [۱۸] ہیں تو ام کو ثلث کل ملے گا [۱۹]۔

---

۱۶۔ ذی عدد کا مطلب ہے کہ ایک سے زائد ہوں خواہ عینی یا علی یا خیفی یا مختلط ہوں۔

۱۷۔ نہ ہونے کی دو صورتیں ہیں (۱) بالکل نہ ہوں (۲) یا ایک ہو۔

۱۸۔ نہ ہونے کی تین صورتیں ہیں (۱) نہ احد الزوجین ہو نہ اب ہو (۲) احد الزوجین ہو اب نہ ہو (۳) اب ہو احد الزوجین نہ ہو۔

۱۹۔ فائدہ۔ ام کے حالات صرف اولاد، اخوۃ و اخوات ذی عدد اور احد الزوجین مع الاب پر موقوف ہیں۔

## مشق

بنت ام | اب ام | زوج ام | اخت ع ام

زوج بنت ام | اخت ع اخت خ ام | زوج اب ام | زوج بنت اب ام

زوجہ اخت خ اخ خ ام | زوج ۲اخت ع اب ام

زوج بنت بنت الابن اخت ع اخت عل اخت خ ام

# گیارھواں سبق

# احوالِ جدہ صحیحہ

## جدہ کی دو قسمیں ہیں (۱) صحیحہ (۲) فاسدہ

جدہ صحیحہ: اس کو کہتے ہیں کہ میت اور جدّ ہ کے درمیان جدّ فاسد کا واسطہ نہ ہو، جیسے: ام الام، ام ام الام، ام الا ب۔

جدہ فاسدہ: اس کو کہتے ہیں کہ میّت اور جدہ کے درمیان جدّ فاسد کا واسطہ ہو، جیسے: ام اب الام۔

جدہ صحیحہ کی دو حالتیں ہیں: (۱) سدس (۲) حجب

ہر ایک کیلئے تین تین صورتیں ہیں۔

سدس کی تین صورتیں یہ ہیں: (۱) جدہ کو سدس ملے گا خواہ ایک ہو یا ایک سے زائد (۲) ابویّہ ہو یا امویّہ۔

(۳) ایک قرابت والی ہو یا ایک سے زائد[۲۰] قرابت والی ہو۔

وجوہات حجب تین ہیں:

(۱) وجودِ ام۔ ام کے ہوتے ہوئے تمام جدّات محجوب ہوں گی۔

---

-۲۰



(٢) قُربیٰ کے ہوتے ہوئے بُعدیٰ محجوب ہوگی۔

(٣) واسطہ[٢١] کے ہوتے ہوئے ذی واسطہ محجوب ہوگی۔

## مشق

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بنت | جدہ | ام | جدہ | ام الاب | ام الام | ام ام الام | ام الجد |
| ام الجد | ام الاب | ام الام | ام الجد | ام الجد | ام اب الام | ام الاب | جد |
| ام الجد | اب | | | | | | |

## ﴿بارھواں سبق﴾

## مسئلہ بنانے کا طریقہ[٢٢]

## ذو اضعافِ اقل

### فرائض کے مخارج کا بیان:

نصف کا مخرج ٢ ہے، ربع کا مخرج ٤ ہے، ثمن کا مخرج ٨ ہے، ثلثان، ثلث کا مخرج ٣ ہے، سدس کا مخرج ٦ ہے، ثلث باقی کا مخرج ٤ ہوگا اگر زوجہ کے ساتھ ہو اور ٦ ہوگا اگر زوج کے ساتھ ہو، عصبہ کا مخرج نہیں ہے۔

### ذو اضعافِ اقل کا بیان:

مسئلہ میں جو فرائض موجود ہوں ان کے مخارج کا ذو اضعافِ اقل نکالا جائے ہر فرض کا مخرج ذو اضعاف اقل کے لئے لکھا جائے۔ اگر کوئی مخرج مکرّر آجائے تو اسے ایک دفعہ لکھا جائے پھر جو عدد اکثر مخارج کو فنا کرے وہ بائیں جانب لکھا جائے۔ یہ عدد مُفنی جس عدد کو جتنی بار فنا کرے اتنی بار کو اس عدد کے نیچے لکھا جائے، جس کو فنا نہ کرے اس کو پورا نیچے لکھا جائے۔ سب کو فنا کرنے کے لئے اسی طرح آخر تک عمل کیا جائے پھر اعداد مُفنیہ کو آپس میں ضرب دی جائے جو حاصل نکلے وہی مسئلہ ہے۔

---

٢١- جدہ جس فرد کی وجہ سے میّت کی طرف منسوب ہے اس کی موجودگی میں جدہ محجوب ہوگی۔

فائدہ: یہ وجہ حجب صرف ابویہ میں نافذ ہوگی امویہ میں نافذ ہونے کی صورت نہیں بچتی۔

٢٢- فائدہ:۔ صاحب السراجی کے مسئلہ بنانے کا طریقہ آگے بیان کیا جائے گا، انشاء اللہ، تنبیہ:۔ ہر حال میں ذو اضعاف اقل کا طریقہ طالب العلم کو سکھایا جائے اور اس کی بار بار مشق کرائی جائے اسکا فائدہ تصحیح میں ہوگا۔ یہ مسئلہ بنانے میں کبھی ٢٤ سے زیادہ نہیں ہوتا (اس سبق کو یاد کر کے سنانے کی ضرورت نہیں ہے)۔

مثال: (٢٣)

مسئلہ١٢

| | زوج | بنت | بنت الابن | اخت ع |
|---|---|---|---|---|
| فرائض: | ربع | نصف | سدس | عصبہ |
| حصص: | ٣ | ٦ | ٢ | ١ |

ذواضعاف اقل:

١٢حاصل

| | |
|---|---|
| ٢ | ٤ — ٢ — ٦ |
| ٢ | ٢ — ١ — ٣ |
| ٣ | ١ — ١ — ٣ |
| | ١ — ١ — ١ |

اعدادِ مفنیہ

١٢ = ٣ x ٢ x ٢

| | نصف | ربع | ثمن | ثلثان | ثلث | سدس | عصبہ | ثلث باقی (بعد فرض احد الزوجین) |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مسئلہ ٢٤ ہو تو اس کا | ١٢ | ٦ | ٣ | ١٦ | ٨ | ٤ | جو فرائض سے باقی بچا | جو احد الزوجین کو دینے کے بعد باقی بچے اس کا ثلث |
| مسئلہ ١٢ ہو تو اس کا | ٦ | ٣ | X | ٨ | ٤ | ٢ | | |
| مسئلہ ٨ ہو تو اس کا | ٤ | ٢ | ١ | X | X | X | | |
| مسئلہ ٦ ہو تو اس کا | ٣ | X | X | ٤ | ٢ | ١ | | |

## سوالات

(١) نصف لینے والے کتنے افراد ہیں؟

(٢) ربع لینے والے کتنے افراد ہیں؟

(٣) ثمن لینے والے کتنے افراد ہیں؟

(٤) ثلثان لینے والے کتنے افراد ہیں؟

(٥) ثلث لینے والے کتنے افراد ہیں؟

٢٣- کل ترکہ کے حصص اور تقسیم، مسئلہ کے مطابق کی جائے گی۔

(۶) سدس لینے والے کتنے افراد ہیں؟

(۷) مجوب ہونے والے کتنے افراد ہیں؟

(۸) عصبہ ہونے والے کتنے افراد ہیں؟

(۹) اب کے کتنے فرض ہیں؟ ھکذا الیٰ اخرہٖ۔

(۱۰) وہ افراد کتنے ہیں جن کا فرض ایک ہے؟

(۱۱) وہ افراد کتنے ہیں جن کے فرض دو ہیں؟

(۱۲) وہ افراد کتنے ہیں جن کے فرض تین ہیں؟

(۱۳) وہ کونسے افراد ہیں جو خود بھی مجوب ہوتے ہیں اور دوسروں کو بھی مجوب کرتے ہیں؟

(۱۴) وہ کونسے افراد ہیں جو نہ خود مجوب ہوتے ہیں اور نہ دوسروں کو مجوب کرتے ہیں؟

# الباب الثانی

## ﴿پہلا سبق﴾

## تقسیم مسئلہ

مسئلہ کی تین قسمیں ہیں:

(١) عادلہ (٢) عائلہ (٣) ناقصہ

جب مسئلہ بنایا جاتا ہے تو تین صورتوں میں سے کوئی ایک صورت درپیش ہوتی ہے:

(١) یا مسئلہ اور سہام تقسیم شدہ دونوں برابر ہونگے، اس کو صورت عادلہ کہتے ہیں۔

جیسے: مسئلہ ١٢، اور سہام بھی ١٢۔

(٢) یا مسئلہ کم اور سہام زیادہ ہونگے اس کو صورت عائلہ کہتے ہیں۔

جیسے: مسئلہ ١٢، سہام ١٣۔

(٣) یا مسئلہ زیادہ اور سہام کم ہونگے اس کو صورت ناقصہ کہتے ہیں۔

جیسے: مسئلہ ١٢، سہام ١١

''صورت عادلہ'' کا حکم یہ ہے:

فبھا (اپنے حال پر چھوڑ دیا جائے)

''صورت عائلہ'' کا حکم یہ ہے کہ

مجموعہ سہام کو مسئلہ کے بعد ''عولہ'' کا عنوان دے کر لکھ دیا جائے۔

مثلاً: مسئلہ ١٢، عولہ ١٣

عول میں غلطی سے بچنے کیلئے صاحب سراجی رحمہ اللہ تعالیٰ نے ایک ''استقراء'' بیان فرمایا ہے۔

وہ[٢٤] یہ ہے کہ مسئلہ ہمیشہ سات اعداد میں سے کسی ایک عدد سے بنتا ہے۔ ٢، ٣، ٤، ٨، ٦، ١٢، ٢٤۔

---

٢٤- صاحب سراجی رحمہ اللہ تعالیٰ اور ہمارے طریقے کے مطابق ذوی الفروض کا مسئلہ الخ

مسئلہ اگر پہلے ۴ اعداد (۲، ۳، ۴، ۸) سے بنتا ہوتو عول کبھی نہیں ہوتا اور اگر پچھلے تین اعداد (۶، ۱۲، ۲۴) سے بنتا ہوتو کبھی کبھی عول ہوسکتا ہے۔ ۶ کا عول دس تک ہوسکتا ہے وتراً وشفعاً۔ ۱۲ کا عول ۱۷ تک ہوسکتا ہے وتراً لا شفعاً۔ اور ۲۴ کا عول صرف ۲۷ ہوسکتا ہے۔ اور حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کے نزدیک ۳۱ بھی ہوسکتا ہے۔

مثال:

۲۵ مسئلہ ۱۲ عولہ ۱۳

| زوج | بنت | بنت الابن | اب |
|---|---|---|---|
| ۳ | ۶ | ۲ | ۲ |

## مشق

مسـ

| زوجہ | اخت ع | اخت عل | اخت خ |
|---|---|---|---|

مسـ

| زوجہ | ام | اب |
|---|---|---|

مسـ

| زوج | اخت ع | اخت عل ۲ | ام |
|---|---|---|---|

مسـ

| زوج | ام | اب |
|---|---|---|

مسـ

| زوجہ | بنت | بنت الابن | ام | اب |
|---|---|---|---|---|

## دوسرا سبق

صورت ناقصہ کا حکم جس کو رد کہا جاتا ہے۔

رد[۲۶] کی چار صورتیں ہیں۔

۱) ورثہ متحدۃ الجنس ہوں انکے ساتھ احد الزوجین نہ ہو۔

۲) ورثہ مختلفۃ الجنس ہوں انکے ساتھ احد الزوجین نہ ہو۔

۳) ورثہ متحدۃ الجنس ہوں انکے ساتھ احد الزوجین ہو۔

۴) ورثہ مختلفۃ الجنس ہوں انکے ساتھ احد الزوجین ہو۔

---

۲۵- کل ترکہ کے حصص عول کے مطابق کیے جائیں گے اور تقسیم سابقہ ہوگی۔

۲۶- فائدہ (ا) عول اور رد کا تعلق صرف ذوی الفروض سے ہے اسلئے انہیں ذوی الفروض کے بعد پڑھایا جائے۔ (ب) مسئلہ میں جب عصبہ ہوگا تو رد کبھی بھی نہ ہوگا (ج) چار صورتوں میں سے پہلی صورت میں ہمیشہ رد ہوتا ہے باقی میں کبھی عدل کبھی عول اور کبھی رد ہوتا ہے اور جب ''رد'' ہوتو رد کے احکام جاری ہوں گے۔

## پہلی صورت کا حکم یہ ہے کہ:

مسئلہ عدد رؤس سے بنے گا بعنوان[۲۷] رد اور ہر ایک کو ایک ایک دیا جائے گا۔

مثال:

مسئلہ ۳ ر ۲

| بنت | بنت |
|---|---|
| ۱ | ۱ |

مسئلہ ۳ ر ۳

| اخت ع | اخت خ | اخ خ |
|---|---|---|
| ۱ | ۱ | ۱ |

## دوسری صورت کا حکم یہ ہے کہ:

مسئلہ مجموعہ سہام سے بنے گا۔

مثال:

مسئلہ ٦ ر ۴

| بنت | بنت الابن |
|---|---|
| ۳ | ۱ |

مسئلہ ٦ ر ۵

| اخت ع | ام |
|---|---|
| ۳ | ۲ |

## تیسری صورت کا حکم یہ ہے کہ:

مسئلہ احد الزوجین کے مخرج سے بنے گا پھر احد الزوجین کو اپنے مسئلہ سے حصہ دیا جائے گا جو ہمیشہ ایک ہوتا ہے باقی متحدۃ الجنس کو دیا جائے گا۔

مثال:

مسئلہ ۲۴ ر ۸

| زوجہ | ۷ بنت |
|---|---|
| ۱ | ۷ |

مسئلہ ۱۲ ر ۴

| زوج | ۳ بنت |
|---|---|
| ۱ | ۳ |

## مشق

| | | |
|---|---|---|
| اخت ع | اخت ع | اخت ع |
| اخت ع | اخت عل | ام |
| بنت | بنت الابن | اخت ع |
| اخت ع | اخت عل | اخت خ |
| زوج | | اخت خ |
| زوجہ | | بنت الابن |
| زوج | | ۲ اخت ع |

۲۷۔ مسئلہ کے بعد رد کا مسئلہ لکھا جائیگا۔ رد کو تخفیفاً بایں شکل "ـــ" لکھا جائے گا۔ اب کل ترکہ کے حصص مسئلہ رد کے مطابق کیے جائیں گے۔ (دوسری صورت کی تقسیم سابقہ ہوگی بقیہ کی تقسیم حکم میں لکھ دی گئی ہے۔)

# ﴿تیسرا سبق﴾

چوتھی صورت کا حکم یہ ہے کہ:

اس میں دو کام کیے جائیں: (اوّل) مسئلہ بنانا (دوم) ضرب دینا۔

پھر ہر ایک کے دو کام ہیں:

مسئلہ بنانے کا پہلا کام یہ ہے کہ احد الزوجین کا جدا مسئلہ بنا کر اس کو اپنے مسئلہ سے حصّہ دیا جائے گا۔

جیسے: مسئلہ ۱۲ ر۴

| زوج | بنت | بنت الابن |
|---|---|---|
| ۱ | | |

دوسرا کام یہ ہے کہ مختلفۃ الجنس کا جدا مسئلہ بنایا جائے گا جو کہ ہمیشہ چھ ہوتا ہے پھر ان کو اپنے مسئلہ سے حصّہ دیا جائے گا۔

جیسے: مسئلہ ۱۲ ر۴ ـــ ۶

| زوج | بنت | بنت الابن |
|---|---|---|
| ۱ | ۳ | ۱ |

ضرب دینے کا پہلا کام یہ ہے کہ مختلفۃ الجنس کے سہام جمع کر کے احد الزوجین کے سہم اور مسئلہ[۲۸] میں ضرب دی جائے گی۔

جیسے: مسئلہ ۱۲ ر۴ ﺼ۱۶ ـــ ۶

| زوج | بنت | بنت الابن |
|---|---|---|
| $\frac{۱}{۴}$ | ۳ | ۱ |

ضرب دینے کا دوسرا کام یہ ہے کہ احد الزوجین کا مابقی مسئلہ لیکر مختلفۃ الجنس کے سہام میں جدا جدا ضرب دی جائے گی۔

جیسے: مسئلہ ۱۲ ر۴ ﺼ۱۶ ـــ ۶

| زوج | بنت | بنت الابن |
|---|---|---|
| $\frac{۱}{۴}$ | $\frac{۳}{۹}$ | $\frac{۱}{۳}$ |

---

۲۸- حاصل ضرب بعنوان تصحیح تخفیفاً بایں شکل ( ﺼــــ ) لکھا جائے گا۔ اب کل ترکہ کے حصص تصحیح کے مطابق کیے جائیں گے۔

# مشق

| مسـ | | | |
|---|---|---|---|
| زوجہ | بنت | بنت الابن | ام |

| مسـ | | |
|---|---|---|
| زوج | بنت | ام |

| مسـ | | |
|---|---|---|
| زوج | اخت ع | اخت عل |

| مسـ | | |
|---|---|---|
| زوجہ | بنت | جدہ |

## چوتھا سبق

## عصبات کا بیان

عصبہ کی دوقسمیں ہیں (۱) سببی (۲) نسبی

سببی کی تعریف: سببی معتق کو کہتے ہیں (جس کا بیان آگے آئیگا ان شاء اللہ)

نسبی کی تین قسمیں ہیں (۱) بغیرہٖ (۲) مع غیرہٖ (۳) بنفسہٖ

(بغیرہٖ اور مع غیرہٖ ذوی الفروض کے ضمن میں پڑھے جاچکے ہیں)۔

عصبہ بغیرہٖ: ہر وہ عورت ہے جو اپنے بھائی کے ساتھ عصبہ ہو۔ وہ چار ہیں۔

(۱) بنت (۲) بنت الابن (۳) اخت عینی (۴) اخت علی

عصبہ مع غیرہٖ: ہر وہ عورت ہے جو فرع مؤنث کی وجہ سے عصبہ ہو۔ وہ دو ہیں۔ (۱) اخت عینی (۲) اخت علی

(عصبات میں اصل[۲۹] عصبہ بنفسہٖ ہے)

(الف) تعریف: عصبہ بنفسہٖ ہر وہ مرد ہے جو میّت کی طرف منسوب ہو بلا واسطہ یا بواسطہ مذکر۔

(ب) تقسیم: عصبہ بنفسہٖ چار قسم ہیں:

۱۔ میت کی اپنی فرع جیسے ابن، ابن الابن الخ

۲۔ میّت کی اپنی اصل جیسے اب، جد الخ

۳۔ میّت کے اب کی فرع جیسے اخ عینی، اخ علی، ابن الاخ عینی، ابن الاخ علی الخ

۴۔ میّت کے جد کی فرع جیسے عم عینی، عم علی، ابن العم عینی، ابن العم علی الخ

---

۲۹۔ اس کی تفصیل کا انحصار تعریف، تقسیم، ترجیح اور حکم میں ہے۔

## (ج) ترجیح:

وجوہات ترجیح تین ہیں:

پہلی وجہ ترجیح: جب پہلی قسم موجود ہو تو آخری تین قسمیں عصبہ نہ ہوں گی۔ جب دوسری قسم موجود ہو تو آخری دو قسمیں مجحوب ہوں گی۔ اور جب تیسری قسم موجود ہو تو آخری قسم مجحوب ہوگی (یعنی چاروں میں سے ایک قسم عصبہ ہوگی علی الترتیب)

دوسری وجہ ترجیح: ہر قسم میں اقرب کے ہوتے ہوئے ابعد مجحوب ہوگا۔ ابن کے ہوتے ہوئے ابن الابن، اب کے ہوتے ہوئے جد، اخ کے ہوتے ہوئے ابن الاخ، اور عم کے ہوتے ہوئے ابن العم مجحوب ہوگا۔

تیسری وجہ ترجیح: آخری دو قسموں میں قوی کے ہوتے ہوئے ضعیف مجحوب ہوگا۔ اخ عینی کے ہوتے ہوئے اخ علی اور عم عینی کے ہوتے ہوئے عم علی مجحوب ہوگا۔

## (د) حکم:

اگر عصبات کے ساتھ ذوی الفروض موجود ہوں تو مسئلہ ذوی الفروض سے بنے گا۔ پھر اگر ذوی الفروض سے کچھ بچے تو عصبات کو دیا جائے گا اگر نہ بچے تو وہ مجحوب متصوّر رہوں گے۔

اور اگر ان کے ساتھ ذوی الفروض نہ ہوں تو یہ کل جائداد کے مستحق ہوں گے۔ اور مسئلہ عدد رؤس سے بنے گا[۳۰]۔ (مسئلہ اور تقسیم میں للذکر مثل حظ الأنثیین کو ملحوظ رکھا جائے گا۔ دو ابن ہوں تو مسئلہ ۲ سے بنے گا۔ تین ابن اور دو بنت ہوں تو مسئلہ ۸ سے بنے گا۔)

مثال:

**مسئلہ۲**

| ابن | ابن |
|---|---|
| ۱ | ۱ |

**مسئلہ۸**

| ابن | ابن | ابن | بنت | بنت |
|---|---|---|---|---|
| ۲ | ۲ | ۲ | ۱ | ۱ |

۳۰۔ عصبہ بنفسہ کی یہ مدلّل تفصیل ہے طالب العلم کو یہی یاد کرائی جائے۔ (اور یہی علمیّت ہے) اور اسکا اجمالی خلاصہ یہ ہے کہ عصبہ بنفسہ اس ترتیب سے عصبہ ہوں گے۔ ابن، ابن الابن الخ اب، جد الخ اخ عینی، اخ علی، ابن الاخ عینی، ابن الاخ علی الخ عم عینی، عم علی، ابن العم عینی، ابن العم علی الخ (اور یہ عامیانہ بات ہے) اس مرحلے تک عصبہ بنفسہ کے بارہ افراد شمار ہوتے ہیں **تنبیہ**۔ وجوہ ترجیح تمام عصبات میں جاری ہوں گے اس لئے جب اخت علی بنت کی وجہ سے عصبہ ہو تو ابن الاخ اور عم مجحوب ہوں گے

## مشق

مسـ
ابن الابن جد بنت بنت بنت ابن ابن ابن

مسـ
زوجہ ابن ابن بنت بنت بنت

مسـ
اخ ع اخت ع

مسـ
اخ خ اخت خ

مسـ
ابن الاخ ع اخ عل

مسـ
ابن الاخ عل عم ع

مسـ
اخ لع اخ لاع عل

مسـ
عم لاع عل عمة لاع

مسـ
بنت بنت الابن اخت ع اخ ع

مسـ
بنت اخت ع اخ عل

مسـ
بنت اخت عل ابن الاخ ع

مسـ
بنت الابن اخت عل عم ع

(فائدہ: عصبہ بنفسہ کی یہ چاروں قسمیں موجود نہ ہوں تو یہ حکم پانچویں قسم، میّت کے اب الجد کی فرع، عم الاب، ابن عم الاب الخ کی طرف منتقل ہوگا پھر چھٹی قسم جدالجد کی فرع عم الجد، ابن عم الجد کی طرف منتقل ہوگا۔ ھکذا ھلم جرّا)

## پانچواں سبق

## دو عددوں کے درمیان نسبت کا بیان

نسبت کی چار قسمیں ہیں: (۱) تماثل (۲) تداخل (۳) توافق (۴) تباین

دیکھا جائے گا کہ دونوں عدد برابر ہیں یا اقل و اکثر؟ اگر برابر ہیں تو نسبت تماثل ہے جیسے چار اور چار۔

اگر اقل و اکثر ہیں تو دیکھا جائے گا کہ اقل، اکثر کو فنا کرتا ہے یا نہیں؟ اگر فنا کرتا ہے تو نسبت تداخل ہے جیسے چار اور آٹھ۔

اگر فنا نہیں کرتا ہے تو دیکھا جائے گا کہ کوئی تیسرا عدد دونوں کو فنا کرتا ہے یا نہیں؟ اگر کرتا ہے تو نسبت توافق ہے جیسے چار اور دس۔ (دو کا عدد دونوں کو فنا کرتا ہے)

اگر نہیں کرتا ہے تو نسبت تباین ہے جیسے چار اور نو۔

فائدہ: جوعدد جتنی بار فنا کرتا ہے اس ''بار'' کو وفق کہتے ہیں۔ جیسے چار آٹھ کو دو بار فنا کرتا ہے تو دو وفق ہے۔

## مشق

مندرجہ ذیل اعداد میں نسبتیں اور وفق بیان کریں:

۱۳ اور ۶، ۴ اور ۱۱، ۹ اور ۲۷، ۷ اور ۱۴، ۷ اور ۹، ۶ اور ۲۰، ۸ اور ۱۵

## چھٹا سبق

## تصحیح کا بیان

سہام کی تقسیم عدد روٗس پر صحیح نہ ہو (بلکہ کسر ہو) اس کے صحیح کرنے کے طریقے کو ''تصحیح'' کہتے ہیں۔ اس

---

فائدہ:۔ بڑے عددوں میں نسبت اور وفق معلوم کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ اکثر کو مقسوم اور اقل کو مقسوم علیہ بنا کر تقسیم کیا جائے۔ پہلی تقسیم میں کچھ نہ بچے تو یہ تداخل ہے (حاصل تقسیم وفق ہے) اگر دوسری یا تیسری تقسیم میں کچھ نہ بچے تو یہ توافق ہے (آخری تقسیم کا مقسوم علیہ عدد ثالث ہے اسی پر پھر اقل اور اکثر کو تقسیم کر کے ان کا وفق معلوم کیا جائے۔) اگر کسی بھی تقسیم میں ایک بچ جائے تو یہ تباین ہے۔

دوسری اور تیسری تقسیم کا طریقہ یہ ہے کہ پہلی تقسیم سے جو بچا ہو اس کو مقسوم علیہ بنایا جائے اور پہلے مقسوم علیہ کو مقسوم بنایا جائے۔

**مثال:**

**تداخل**

مقسوم ↑

وفق ← ۳ ) ۱۲ ( ۴ → مقسوم علیہ

۱۲

۰۰

**توافق**

۴ ) ۱۸ ( ۴

۱۶

۲ ) ۴ ( ۲ → عدد ثالث

۴

۰

**توافق**

۲ ) ۱۶ ( ۶

۱۲

۱ ) ۶ ( ۴

۴

۲ ) ۴ ( ۲ → عدد ثالث

۴

۰

**تباین**

۴ ) ۲۱ ( ۵

۲۰

۱

**تباین**

۲ ) ۱۷ ( ۶

۱۲

۱ ) ۶ ( ۵

۵

۱

کے لئے ایک قانون ہے کہ جن طائفوں میں کسر ہے ان طائفوں کے عدد رؤس اور سہام کے درمیان نسبت دیکھی جائے کہ کونسی ہے۔ اگر نسبت توافق یا تداخل کی ہو تو عدد رؤس کا وفق اور اگر نسبت تباین کی ہو تو پورا عدد رؤس (ایک جانب) ترتیب سے لکھ کر ان کا ذو اضعافِ اقل نکالا جائے۔

حاصلِ ذو اضعافِ اقل کو لیکر تمام ورثہ کے سہام میں جدا جدا ضرب دی جائے۔ اور مسئلہ میں بھی ضرب دی جائے۔ اگر مسئلہ عولی یا ردّی ہو تو اس میں ضرب دی جائے[٣١]۔

---

مثال:

مسئلہ ١٢ صح ٧٢

| زوج | بنت ٦ | اخت ٢ ع |
|---|---|---|
| ٣ | ٨ | ١ |
| ١٨ | ٤٨ | ٦ |

| | |
|---|---|
| ٣ — ٢ | ٢ |
| ٣ — ١ | ٣ |
| ١ — ١ | |
| | ٦ |

(طائفہ بنات اور اخوات میں کسر ہے اور طائفہ بنات کے عدد رؤس ٦ اور انکے سہام ٨ کے درمیان نسبت توافق کی ہے تو عدد رؤس کا وفق ٣ ہے اور طائفہ اخوات میں نسبت تباین کی ہے تو پورا عدد رؤس دو ہے۔ ان کا ذو اضعاف اقل نکال کر ضرب دی جائے گی۔)

مسئلہ ١٢ صح ١٤٤

| زوجہ ٤ | اخ عینی ٤ | ٥ / ٦٠ | اخت ع ٢ | اخت خ ٦ |
|---|---|---|---|---|
| ٣ | ٤٨ | | ١٢ | ٤ |
| ٣٦ | | | | ٤٨ |
| فی کو ٩ | فی کو ١٢ | | فی کو ٦ | فی کو ٨ |

| | |
|---|---|
| ٤ — ٢ — ٣ | ٢ |
| ٢ — ١ — ٣ | ٣ |
| ٢ — ١ — ١ | ٢ |
| ١ — ١ — ١ | |
| | ١٢ |

مسئلہ ١٢ عولۂ ١٧ صح ١٠٢

| زوجہ ٢ | اخت ع ٣ | اخت خ | اخ خ | جدہ ٢ |
|---|---|---|---|---|
| ٣ | ٨ | ٢ | ٢ | ٢ |
| ١٨ | ٤٨ | ١٢ | ١٢ | ١٢ |

| | |
|---|---|
| ٢ — ٣ | ٣ |
| ٢ — ١ | ٢ |
| ١ — ١ | |
| | ٦ |

٣١- بعنواں تصحیح جسے تخفیفاً بایں شکل "صح" لکھا جائے اب کل ترکہ کے حصص تصحیح کے مطابق کیے جائیں۔ فائدہ: ہر ہر فرد میں تقسیم کا طریقہ یہ ہے کہ ہر طائف کے حصے کو اسکے افراد پر تقسیم کیا جائے، حاصل تقسیم ہر ایک کا حصّہ ہے۔ "للذکر مثل حظ الأ نثیین" کا ضابطہ نسبت، ذو اضعاف اقل، ضرب اور تقسیم میں ملحوظ رکھا جائے۔

# مشق

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ٢ | ٢ | ٣ | ٢ | ٣ |
| زوجات | اخت ع | اخ ع | اخت خ | اخ خ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٣ | | ٢ | ٧ |
| زوجات | بنت | بنت الابن | جده |

| | | |
|---|---|---|
| ٤ | | |
| زوجات | ام | اب |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | ٣ | ٢ |
| زوج | بنت | اخت ع | جده |

| | | |
|---|---|---|
| | | ٤ |
| اب | ام | بنت |

| | | |
|---|---|---|
| | | ٢ |
| اب | ام | بنت |

| | | |
|---|---|---|
| | | ١٠ |
| اب | ام | بنات |

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | | ٦ |
| زوج | ام | اب | بنات |

| | | |
|---|---|---|
| | | ٥ |
| اب | ام | بنات |

| | |
|---|---|
| | ٥ |
| زوج | اخوات ع |

| | | |
|---|---|---|
| ٦ | ٣ | ٣ |
| بنات | جدات | اعمام |

| | | |
|---|---|---|
| ٤ | ٣ | ١٢ |
| زوجات | جدات | اعمام |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٤ | ١٨ | ١٥ | ٦ |
| زوجات | بنات | جدات | اعمام |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٢ | ١٠ | ٦ | ٧ |
| زوجات | بنات | جدات | اعمام |

# ﴿ساتواں سبق﴾

## محروم اور محجوب کا بیان

محروم اس کو کہتے ہیں جو کسی حال میں وارث نہ ہو۔

اس کے چار اسباب ہیں: (۱) رقیت (۲) قتل (۳) اختلافِ دین (۴) اختلاف[۳۲] دار۔

محجوب اس کو کہتے ہیں جو کسی حال میں وارث ہو، کسی حال میں وارث نہ ہو، اور کسی حال میں کم ملے۔

محجوب کی دو قسمیں ہیں۔ (۱) محجوب بہ حجبِ نقصان (۲) محجوب بہ حجبِ حرمان۔

محجوب بہ حجب نقصان اس کو کہتے ہیں جس کو کسی وجہ سے کم ملے اور یہ پانچ وارث ہیں۔

(۱) زوج (۲) زوجہ (۳) بنت الابن (۴) اخت علی (۵) ام۔

محجوب بہ حجب حرمان جس کو کچھ نہ ملے۔ اس کے دو سبب ہیں۔

(۱) واسطہ: کہ واسطہ کے ہوتے ہوئے ذی واسطہ محجوب ہوتا ہے مگر اخوۃ واخوات خفیی اس سے مستثنیٰ ہیں، وہ ام کے ہوتے ہوئے وارث ہوتے ہیں۔

(۲) الاقرب فالاقرب: کہ اقرب کے ہوتے ہوئے ابعد محجوب ہے۔

چھ وارث ایسے ہیں جو محجوب بہ حجب حرمان نہیں ہوتے۔

(۱) زوج (۲) زوجہ (۳) ابن (۴) بنت (۵) ام (۶) اب

### حکم:

محجوب دوسرے کو حجب نقصان اور حجب حرمان دے سکتا ہے اور محروم دوسرے کو نہ حجب نقصان دے سکتا ہے اور نہ حجب حرمان۔ مگر ابن مسعود رضی اللہ عنہ کے نزدیک دوسرے کو حجب نقصان دے سکتا ہے اس لئے ان کے نزدیک ۲۴ کا عول ۳۱ ہوسکتا ہے۔

---

۳۲- یہ صرف کفار کیلئے ہے۔

مثال:

مسئلہ ٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| اب | ام | اخت ۲ ع | |
| ۵ | ١ | ۲ | |

مسئلہ ١

| | | |
|---|---|---|
| اب | ام الاب | ام ام الام |
| ١ | م | م |

مسئلہ ۲۴ عولہ ۳۱ — عند عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| زوجہ | اخت ۲ ع | اخت ۲ خ | ام | ابن غلام |
| ۳ | ١٦ | ۸ | ۴ | محروم |

## مشق

مسئلہ — عندالجمہور

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| زوجہ | اخت ۲ ع | اخت ۲ خ | ام | ابن غلام |

مسئلہ — عندالجمہور

| | | |
|---|---|---|
| زوجہ | اخ ع ۲ قاتل | ام |

مسئلہ — عندالجمہور

| | | |
|---|---|---|
| زوج | اخت ۲ خ | ابن غلام |

# مسئلة التشبيب

مسئلہ ٦ ۳ ۵ ۸




## علامہ سراجی رحمہ اللہ تعالیٰ کی مثال مذکورہ کا مقصد، تشریح اور حکم:

مقصد: ہر وہ بنت جو بواسطہ ابن ہو وہ ذوی الفروض میں سے ہے اور اسکی تفصیل بنت الابن والی ہے یعنی پانچ حالتیں اور چار جملے۔

تشریح: مثال کی تشریح سمجھنے کے لئے دو تمہیدیں ذہن میں رکھی جائیں:

(۱) یہاں تین فریق ہیں اور ہر فریق میں تین تین بنات الابن زندہ ہیں۔ بعضهن أسفل من بعض جنہیں علیا، وسطیٰ، سفلی سے تعبیر کیا جاتا ہے۔

(۲) فریق اوّل کی علیا کے مقابلے میں کوئی نہیں ہے۔ فریق اوّل کی وسطیٰ کے مقابلے میں فریق ثانی کی علیا ہے۔ فریقِ اوّل کی سفلی کے مقابلے میں فریق ثانی کی وسطی اور فریق ثالث کی علیا ہے۔ فریق ثانی کی سفلی کے مقابلے میں فریق ثالث کی وسطی ہے۔ اور فریق ثالث کی سفلی کے مقابلے میں کوئی نہیں ہے۔

حکم: فریق اوّل کی علیا کو نصف ملے گا، فریق اوّل کی وسطیٰ اور فریق ثانی کی علیا کو سدس ملے گا اور باقی سب بنات الابن محجوب ہیں۔ اگر ان کے مقابلے میں کوئی ابن زندہ ہوتا تو وہ اپنی متحاذیات کو اور مافوق کی محجوبات کو عصبہ کر دیتا اور سفلیات کو ہمیشہ محجوب کر دیتا۔ (۳۳)

## سوالات

۱) ذوی الفروض اور عصبات میں کل وارث کتنے ہیں؟

۲) کل مرد ورثہ کتنے ہیں؟

۳) کل کتنی عورتیں ورثہ ہیں؟

۴) وہ کون سے افراد ہیں جو صرف ذوی الفروض ہیں؟

۵) وہ کون سے افراد ہیں جو صرف عصبہ ہیں؟

۶) وہ کون سے افراد ہیں جو ذوی الفروض بھی ہیں اور عصبہ بھی؟

۷) وہ مرد جو مردوں کو محجوب کرتے ہیں؟

۸) وہ مرد جو عورتوں کو محجوب کرتے ہیں؟

۹) وہ عورتیں جو عورتوں کو محجوب کرتی ہیں؟

---

۳۳۔ بنات الابن کے پانچ درجات ہیں۔ مرحلہ وار ہر درجے میں ایک ایک ابن زندہ لکھ کر پانچ مثالیں بنا کر مشق کریں۔
تعاون: ''جحس فدکد بود تصحیح تشبیب''

۱۰) وہ عورتیں جو مردوں کو محجوب کرتی ہیں؟

۱۱) ایسی مثال جس میں عصبہ کے لئے کچھ نہ بچے؟

۱۲) ایسی مثال جس میں سات مختلف افراد وارث ہوں؟

۱۳) وہ کونسے افراد ہیں جو محجوب نہیں ہوتے؟

۱۴) وہ کونسے افراد ہیں جو محجوب بہ حجب نقصان ہوتے ہیں اور محجوب بہ حجب حرمان نہیں ہوتے؟

## لطائف

۱) زوجین کو ذوی الفروض سببی اور باقی کو نسبی کہتے ہیں۔

۲) اگر ثلث باقی زوجہ کے ساتھ ہو تو ربع ہو جاتا ہے اور زوج کے ساتھ ہو تو سدس ہو جاتا ہے۔

۳) جس صورت میں عصبہ کو مل رہا ہو اس میں عول نہیں ہوتا۔

۴) جس صورت میں عصبہ کو کچھ نہ ملے اس میں عصبہ محجوب ہوتا ہے۔

۵) جد اب کے قائم مقام ہے مگر چار مسائل میں:

(۱) جد، عینی علّی کیلئے حاجب نہیں ہے عند الصاحبین (غیر مفتی بہ)

(۲) جد، ام کے حکم ثلث باقی میں اب کے حکم میں نہیں ہے (مفتی بہ) الا عند ابی یوسف۔

(۳) ام الاب الخ کے لئے جد حاجب نہیں ہے (مفتی بہ)

(۴) ابن المعتق کے ہوتے ہوئے اب المعتق کو سدس ولاء ملے گا عند ابی یوسف
صورت مذکورہ میں اب المعتق کی جگہ جد المعتق ہو تو محجوب ہوگا (غیر مفتی بہ)
طرفین کے نزدیک ابن المعتق کے ہوتے ہوئے اب المعتق اور جد المعتق محجوب ہونگے (مفتی بہ)

۶) مسئلہ بنانے کا طریقہ (عند الامام السراجی رحمہ اللہ)

حصص متعینہ کے دو طائفے ہیں: (۱) نصف، ربع، ثمن (۲) ثلثان، ثلث، سدس۔ اگر مسئلے میں صرف ایک طائفے کے حصص ہوں تو مسئلہ اس سے بنے گا جس کا مخرج زیادہ ہو۔ اگر دونوں کا اختلاط ہو تو اختلاط النصف بکل الثانی أو ببعضہ سے مسئلہ "٦" سے بنے گا، اختلاط الربع بکل الثانی أو ببعضہ سے مسئلہ "۱۲" سے بنے گا۔ اور اختلاط الثمن بکل الثانی أو ببعضہ سے مسئلہ "۲۴" سے بنے گا۔

# الباب الثالث

## ﴿پہلا سبق﴾

## مناسخہ کا بیان

اگر کوئی وارث تقسیم شرعی سے قبل فوت ہو جائے تو اس کا حصہ اس کے ورثہ کی طرف منتقل کر دینے کو مناسخہ کہتے ہیں۔

مناسخہ کے لئے دو کام کرنے ہیں:

(اوّل) مسئلہ بنانا (دوم) ضرب دینا۔

پھر ہر ایک میں دو کام ہیں:

مسئلہ بنانے کا پہلا کام یہ ہے کہ میّت اوّل کا مسئلہ وغیرہ بنایا جائے۔

دوسرا کام یہ ہے کہ میّت ثانی کا مسئلہ وغیرہ بنایا جائے پھر میت ثانی کا مافی الید لکھ کر مافی الید اور مسئلہ ثانی کے درمیان نسبت دیکھی جائے کہ کون سی ہے؟ اگر نسبت توافق کی ہو:

(۱) تو مافی الید کے وفق کو لیکر میت ثانی کے ورثہ کے سہام میں ضرب دی جائے۔

(۲) اور مسئلہ کے وفق کو لیکر میّت اوّل کے ورثہ احیاء کے سہام اور مسئلہ میں ضرب دی جائے حاصل ضرب مسئلۃ المسئلتین ہوگا۔

پھر دونوں میتوں کے ورثہ کا خلاصہ، المبلغ، الاحیاء کے عنوان سے لکھا جائے۔ (۳۴)

---

۳۴۔ فوائد: (ا) مناسخہ میں ورثہ کے نام لکھنا ضروری ہیں اس لیے کہ خلاصے میں صرف نام لکھے جاتے ہیں (ب) مافی الید کنایہ ہے اسکے حصّے سے اسے تخفیفاً بایں شکل ''مـﮩـــ'' لکھا جائے گا۔ (ج) مسئلہ میں حاصل ضرب بعنوان تصحیح لکھا جائے گا اور میت اوّل کے کل ترکہ کے حصص تصحیح کے مطابق بنائے جائیں گے اور تقسیم خلاصہ کے مطابق کی جائیگی۔ (د) جب کوئی وارث میّت ہو جائے تو اسے محصور کر دیا جائے (ھ) مناسخہ میں سب انفرادی عمل سابقہ ہیں البتہ اجتماعی عمل کا طریقہ جدید ہے۔ اس لیے یہ مشکل نہیں بلکہ ذریعہ مشق ہے (و) مناسخہ میں پہلے میّت کا ترکہ، تقسیم اور منتقل ہوتا ہے (ز) جہاں صرف میّت اوّل کا ترکہ تقسیم کرنا ہو تو وہاں مناسخہ کیا جائے اور جہاں ہر ایک کا ترکہ تقسیم کرنا ہو وہاں ہر ایک کا جدا جدا مسئلہ بنایا جائے۔

مثال:

مسئلہ ۲۴ ت ۱۲۰ — زید

| زوجہ | بنت | اب | ام |
|---|---|---|---|
| حلیمہ | کریمہ | عمر | رحیمہ |
| ۳ / ۱۵ | ۱۲ | ۵ / ۲۵ | ۴ / ۲۰ |

مسئلہ ۶ ت ۳۰ و ۵ — توافق — و ۲ — م ۱۲ کریمہ

| ابن | ابن | | بنت | ام | جد | ام الاب |
|---|---|---|---|---|---|---|
| خالد | عبداللہ | ۴ / ۲۰ | رقیہ | حلیمہ | عمر | رحیمہ |
| ۸ / ۱۶ | ۸ / ۱۶ | | ۴ / ۸ | ۱ / ۵ / ۱۰ | ۱ / ۵ / ۱۰ | م |

الاحیاء — ۱۲۰ — بلغ

| حلیمہ | عمر | رحیمہ | خالد | عبداللہ | رقیہ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۲۵ | ۳۵ | ۲۰ | ۱۶ | ۱۶ | ۸ |

# دوسرا سبق

اگر نسبت تباین کی ہو تو پورے مافی الید کو لیکر میت ثانی کے ورثہ کے سہام میں ضرب دی جائے اور پورے مسئلہ کو لیکر میت اول کے ورثہ احیاء کے سہام اور مسئلہ میں ضرب دی جائے۔

مثال:

مسئلہ ۱۲ تصحیح ۴ تصحیح ۸ تصحیح ۷۲

| زوج | بنت | ۳/۶ | بنت |
| --- | --- | --- | --- |
| بکر | خالدہ | | زینب |
| ۱/۲ | ۳/۲۷ | | ۳/۲۷ |

مسئلہ ۳ تصحیح ۹ — تباین — مف ۲ بکر

| بنت | بنت | اخت ع | ۱/۳ | اخ ع |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| خالدہ | زینب | رقیہ | | عمر |
| ۱/۳/۶ | ۱/۳/۶ | ۱/۲ | | ۲/۴ |

الاحیاء ۷۲ بلغ

| خالدہ | زینب | رقیہ | عمر |
| --- | --- | --- | --- |
| ۳۳ | ۳۳ | ۲ | ۴ |

اگر نسبت تداخل کی ہو تو اس کی دو صورتیں ہیں:

(۱) مسئلہ مافی الید میں داخل ہو۔

(۲) مافی الید مسئلہ میں داخل ہو۔

اگر مسئلہ مافی الید میں داخل ہو تو مافی الید کے وفق کو لیکر میت ثانی کے ورثہ کے سہام میں ضرب دی جائے فقط۔

مثال:

مسئلہ ۱۲ تصـ ۴۸

| زوج | اب | بنت | بنت | ۷/۲۸ | ابن |
|---|---|---|---|---|---|
| بکر | عمر | رقیہ | خالدہ | | خالد |
| ۳/۱۲ | ۲/۸ | ۷ | ۷ | | ۱۴ |

مسئلہ ۴ تداخل وفق ۳ مـ ۱۲ بکر

| بنت | بنت | ابن |
|---|---|---|
| رقیہ | خالدہ | خالد |
| ۱/۳ | ۱/۳ | ۲/۶ |

الاحیاء ۴۸

المبلغ

| رقیہ | خالدہ | خالد | عمر |
|---|---|---|---|
| [illegible] | [illegible] | ۲۰ | ۸ |

رقیہ

| زوج | بنت | بنت الابن |
|---|---|---|
| بکر | خالدہ | [illegible] |
| ۱/۴ | ۳/۹/۲۷ | ۱/۳/۲۴ |

مثال:

مسئلہ ۱۲ ت ۴۸

| ابن | ۷/۲۸ | بنت | بنت | اب | زوج |
|---|---|---|---|---|---|
| خالد | | خالدہ | رقیہ | عمر | بکر |
| ۱۴ | | ۷ | ۷ | ۲/۸ | ۳/۱۲ |

مسئلہ ۴    تداخل    وفق ۳    مف ۱۲ بکر

| ابن | بنت | بنت |
|---|---|---|
| خالد | خالدہ | رقیہ |
| ۲/۶ | ۱/۳ | ۱/۳ |

الاحیاء ۴۸ بلغ

| عمر | خالد | خالدہ | رقیہ |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۲۰ | ۱۰ | ۱۰ |

اگر مافی الید مسئلہ میں داخل ہوتو مسئلہ کے وفق کو میت اول کے ورثہ احیاء کے سہام اور مسئلہ میں ضرب دی جائے فقط۔

مثال:

مسئلہ ۱۲ ت ۴ ت ۱۶ ت ۱۲۸

۶

| بنت الابن | بنت | زوج |
|---|---|---|
| رقیہ | خالدہ | بکر |
| ۱/۳/۲۴ | ۳/۹/۷۲ | ۱/۴ |

مسئلہ ۲۴ ر ۸ ر ۳۲ وو ۸ تداخل مف ۴ بکر ٦

| زوجہ | بنت | بنت الابن |
| --- | --- | --- |
| ہندہ | خالدہ | رقیہ |
| ۱/۴ | ۳/۲۱ | ۱/۷ |

الاحیاء ۱۲۸ مبلغ

| خالدہ | رقیہ | ہندہ |
| --- | --- | --- |
| ۹۳ | ۳۱ | ۴ |

اوراگر نسبت تماثل کی ہو تو ضرب کا کوئی عمل نہیں کیا جائے گا۔

مثال:

مسئلہ ۱۲ ر ۴ ر ۱٦ ٦

| زوج | بنت | ام |
| --- | --- | --- |
| عبداللہ | کلثوم | زینب |
| ۱/۴ | ۳/۹ | ۱/۳ |

مسئلہ ۳ ر ۴ مف ۴ عبداللہ

| بنت | بنت | بنت | بنت |
| --- | --- | --- | --- |
| کلثوم | رقیہ | خالدہ | ہندہ |
| ۱ | ۱ | ۱ | ۱ |

۱۶

الاحیاء
المبلغ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| کلثوم | زینب | رقیہ | خالدہ | ہندہ |
| ۱۰ | ۳ | ۱ | ۱ | ۱ |

## مشق

(۱) مسـ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| زوج | بنت | بنت | اب | ام |
| خالد | زینب | رقیہ | بکر | ہندہ |

(۲) مسـ بکر

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| زوجہ | بنت | بنت | بنت | ام |
| ہندہ | کلثوم | عائشہ | خالدہ | سلمہ |

الاحیاء
المبلغ

(۱) مسـ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| زوجہ | ابن | بنت | بنت | بنت |
| سلمہ | خالد | جمیلہ | خالدہ | سکینہ |

(۲) مسـ سکینہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| زوج | ابن | بنت | ام |
| امجد | حامد | سلیمہ | سلمہ |

الاحیاء
المبلغ

اور اگر دوسرا وارث قبل از تقسم فوت ہو جائے (خواہ وہ میت اول کا وارث ہو یا میت ثانی کا) تو پھر تیسری میت بنا کر اس کے ساتھ وہی عمل کیا جائے جو دوسری کے ساتھ کیا گیا۔ وھکذا الی اٰخرہٖ (۳۵)

۳۵- فائدہ: جب ضرب ماتحت میں دی جائے تو صرف اسی میّت کے ورثہ میں دی جائے اور جب مافوق میں دی جائے تو تمام میّتوں کے ورثہ احیاء کے سہام میں دی جائے اور صرف مسئلہ اوّل میں ضرب دی جائے اور وہی مسئلۃ المسائل ہوگا اور ہر وارث میّت کو، جتنے میّتوں سے جو کچھ ملتا ہے اس کو جمع کر کے مافی الید لکھا جائے۔

# مشق

(۱) ــــــــــ

| | | |
|---|---|---|
| بنت | اخ ع | اخ ع |
| عظیمہ | طلحہ | طلحہ |

(۲) ــــــــــ طلحہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ابن | بنت | بنت | بنت |
| حامد | میمونہ | سکینہ | سلیمہ |

(۳) ــــــــــ طلحہ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| زوجہ | ابن | ابن | بنت | بنت |
| ساجدہ | راشد | عابد | راشدہ | عابدہ |

## الاحیاء الاغ

(۱) ــــــــــ میمونہ

| | | |
|---|---|---|
| زوج | بنت | ام |
| اسلم | سلمہ | سلیمہ |

(۲) ــــــــــ اسلم

| | | |
|---|---|---|
| زوجہ | اب | ام |
| سکینہ | حامد | کریمہ |

(۳) ــــــــــ سلمہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ابن | ابن | بنت | جدہ (ام الام) |
| شاہد | خالد | جمیلہ | سلیمہ |

(۴) ــــــــــ سلیمہ

| | | |
|---|---|---|
| زوج | اخ ع | اخ ع |
| صادق | ناصر | منصور |

الاحیاء — المبلغ

(۱) مسـ — ہندہ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| زوج | بنت | بنت | بنت | بنت | اخت ع |
| بکر | رقیہ | زینب | خالدہ | سلمہ | سودہ |

(۲) مسـ — سلمہ

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| زوج | ابن | ابن | اب | اخت ع | اخت ع | اخت ع |
| خالد | عمر | شریف | بکر | رقیہ | زینب | خالدہ |

(۳) مسـ — شریف

| | | |
|---|---|---|
| زوجہ | اب | اخ ع |
| ہندہ | خالد | عمر |

الاحیاء — المبلغ

## ﴿تیسرا سبق﴾

## حقوق الترکہ کا بیان

میت کے ترکہ کے ساتھ چار حقوق تعلق رکھتے ہیں علی الترتیب۔

(۱) تجہیز و تکفین (۲) اداءِ قرض (۳) اجراءِ وصیت از ثلث (۴) تقسیم بین الورثہ

پھر ورثہ کی ترتیب یہ ہے:

(۱) ذوی الفروض (۲) عصبہ نسبی (۳) عصبہ سببی (۴) عصبہ سببی کا عصبہ بنفسہٖ (۵) ذوی الفروض نسبیہ پر ردّ (۶) ذوی الارحام (۷) مولی الموالاۃ پھر اس کا عصبہ بنفسہٖ (۸) مقرلہٗ بالنسب علی الغیر (۹) موصٰی لہ بما زاد علی الثلث (۱۰) بیت المال۔

## ﴿چوتھا سبق﴾

# جائدادِ متروکہ کی تقسیم کا بیان

ترکہ اور مسئلہ کے درمیان نسبت دیکھی جائے، اگر توافق کی ہو تو وفق ترکہ کو ہر وارث کے حصّے میں ضرب دی جائے اور حاصل ضرب کو وفق مسئلہ پر تقسیم کیا جائے، حاصل تقسیم اس وارث کا حصّہ ہے۔ اگر تقسیم سے کچھ بچ جائے تو ترکہ کے اجزاء کے مطابق درجہ بدرجہ اس کے اجزاء[۳۶] بنائے جائیں، حاصل کو وفق مسئلہ پر تقسیم کیا جائے حاصل تقسیم اس وارث کا حصّہ ہے باعتبار اجزاء کے۔

| مسئلہ ۱۲ وفق ۶ | توافق | وفق ۵ ترکہ ۱۰ روپے |
|---|---|---|
| زوج | بنت | اب |
| ۳ | ۶ | ۳ |
| ۵۰-۲ روپے | ۰۰-۵ روپے | ۵۰-۲ روپے |

۵×۳ : ۲ (۱۵) ۶ ، ۱۲ ؛ ۳×۱۰۰ : ۵۰ (۳۰۰) ۶ ، ۳۰۰ ، ۰

۵×۶ : ۵ (۳۰) ۶ ، ۳۰ ، ۰

## ﴿پانچواں سبق﴾

اگر نسبت تباین کی ہو تو پورے ترکہ کے ساتھ ضرب دی جائے اور پورے مسئلہ پر تقسیم کیا جائے اور اگر نسبت تداخل کی ہو تو اس کی دو صورتیں ہیں۔

(۱) مسئلہ ترکہ میں داخل ہو۔

(۲) ترکہ مسئلہ میں داخل ہو۔

---

۳۶- روپیہ کے اجزاء سو پیسہ، جریب کے اجزاء چار کنال، کنال کے اجزاء بیس مرلے، مرلے کے اجزاء دو سو بہتر فٹ کلوگرام کے اجزاء ہزار گرام، تولہ کے اجزاء بارہ ماشے، ماشہ کے اجزاء آٹھ رتی۔

اگر مسئلہ ترکہ میں داخل ہو تو وفق ترکہ میں حصص کو ضرب دی جائے فقط۔

اور اگر ترکہ مسئلہ میں داخل ہو تو وفق مسئلہ پر حصص کو تقسیم کیا جائے فقط۔

باقی عمل مثل توافق کے ہے۔

یاد رہے! کہ اگر ترکہ کے اجزاء متعینہ ختم ہو جائیں پھر بھی تقسیم سے کچھ بچے تو فرضی اجزاء بنائے جائیں بمطابق مقسوم علیہ، یعنی باقی کو مقسوم علیہ کیساتھ ضرب دیکر اسی پر تقسیم کیا جائے اور اعشاریہ کی شکل میں لکھا جائے۔

مثال:

مسئلہ ۱۲ — تباین — ترکہ ۷ روپے

| زوج | بنت | اب |
|---|---|---|
| ۳ | ۶ | ۳ |
| ۱-۷۵ | ۳-۵۰ | ۱-۷۵ |

۳x۷
۱۲) ۲۱ (۱
۱۲
۹x۱۰۰
۱۲) ۹۰۰ (۷۵
۹۰۰
۰

۷x۶
۱۲) ۴۲ (۳
۳۶
۶x۱۰۰
۱۲) ۶۰۰ (۵۰
۶۰۰
۰

مسئلہ ۱۲ — تداخل — وفق ۲ — ترکہ ۲۴ روپے

| زوج | بنت | اب |
|---|---|---|
| ۳ | ۶ | ۳ |
| ۶-۰۰ | ۱۲-۰۰ | ۶-۰۰ |

۳ x ۲
۶

۶ x ۲
۱۲

مسئلہ ۱۲ وفق ۲ تداخل ترکہ ۶ روپے

| زوج | بنت | اب |
|---|---|---|
| ۳ | ۶ | ۳ |
| ۱-۵۰ | ۳-۰۰ | ۱-۵۰ |

۲) ۳ (۱
۲
۱×۱۰۰
۲) ۱۰۰ (۵۰
۱۰۰
۰

۲) ۶ (۳
۶
۰

مسئلہ ۶ ۳۰ ترکہ ۱۷ روپے

| زوج | اخ ع | اخ ع | $\frac{۲}{۱۰}$ | اخت ع | ام |
|---|---|---|---|---|---|
| $\frac{۳}{۱۵}$ | ۴ | ۴ | | ۲ | $\frac{۱}{۵}$ |
| ۸-۵۰ | ۲-۲۶ $\frac{۲۰}{۳۰}$ | ۲-۲۶ $\frac{۲۰}{۳۰}$ | | ۱-۱۳ $\frac{۱۰}{۳۰}$ | ۲-۸۳ $\frac{۱۰}{۳۰}$ |

۱۷×۱۵
۳۰) ۲۵۵ (۸
۲۴۰
۱۵×۱۰۰
۳۰) ۱۵۰۰ (۵۰
۱۵۰۰
۰

۱۷×۴
۳۰) ۶۸ (۲
۶۰
۸×۱۰۰
۳۰) ۸۰۰ (۲۶
۶۰
۲۰۰
۱۸۰
۲۰×۳۰
۳۰) ۶۰۰ (۲۰
۶۰۰
۰

۱۷×۲
۳۰) ۳۴ (۱
۳۰
۴×۱۰۰
۳۰) ۴۰۰ (۱۳
۳۰
۱۰۰
۹۰
۱۰×۳۰
۳۰) ۳۰۰ (۱۰
۳۰۰
۰

۱۷×۵
۳۰) ۸۵ (۲
۶۰
۲۵×۱۰۰
۳۰) ۲۵۰۰ (۸۳
۲۴۰
۱۰۰
۹۰
۱۰×۳۰
۳۰) ۳۰۰ (۱۰
۳۰۰
۰

# مشق

ترکہ ۹۰۰ جریب = ۱۶۰۰ روپے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| زوج | بنت | بنت | بنت | بنت | اخت ع |

ترکہ ۱۶ آنے (۳۷)

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اخت ع | اخت ع | اخت ع | اخت خ | اخت خ |

ترکہ ۱۰۰ پیسے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| زوج | بنت | بنت | اب | ام |

ترکہ ۱۰۰۰ روپے

| | | | |
|---|---|---|---|
| زوج | بنت | ام | اخت ع |

## ﴿چھٹا سبق﴾

## دین محیط کا بیان

اگر ترکہ کم ہو اور قرضہ زیادہ ہو تو اس کو دین محیط کہتے ہیں۔ اس کا حکم یہ ہے کہ ترکہ حسب قرضہ تقسیم کیا جائے۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ غرماء کو بمنزلہ ورثہ اور قدر دین کو بمنزلہ حصص اور مجموع الدیون کو بمنزلہ مسئلہ کے لکھا جائے اور ترکہ کی تقسیم میں عمل مثل جائداد متروکہ کے کیا جائے۔

مثال:

دیون ۶ روپے — ترکہ قاصرہ ۵ روپے

| زید | بکر | عمر |
|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ |
| ۸۳ $\frac{۲}{۶}$ | ۱-۶۶ $\frac{۴}{۶}$ | ۲-۵۰ |

۳۷- مسئلہ سولہ آنے یا سو پیسے یا ہزار روپے کے مطابق بنانا ہو تو ترکہ کے ضابطے کے مطابق بنایا جائے۔

## مشق

ترکہ ۸ روپے

| | | |
|---|---|---|
| زید | بکر | عمر |
| ۳ | ۲ | ۵ |

ترکہ ۳ روپے

| | | |
|---|---|---|
| زید | بکر | عمر |
| ۳ | ۲ | ۱ |

## کسور الترکہ والدّین کا بیان

اگر ترکہ یا دین، یا دونوں میں کسر ہو تو ہر حال میں سب کو کسر کی جنس میں مبسوط کر کے تقسیمِ ترکہ کا عمل کیا جائے۔

مثال:

مجموع الدیون ۲۵-۴ مبسوط ۴۲۵ پیسہ وفق ۱۷ توافق وفق ۱۲ ترکہ ۰۰-۳ مبسوط ۳۰۰ پیسہ

| | | |
|---|---|---|
| زید | بکر | عمر |
| ۷۵ پیسہ | ۰۰-۲ مبسوط ۲۰۰ پیسہ | ۵۰-۱ مبسوط ۱۵۰ پیسہ |
| ۵۲ $\frac{۱۶}{۱۷}$ | ۱—۴۱ $\frac{۳}{۱۷}$ | ۱—۵ $\frac{۱۵}{۱۷}$ |

## مشق

ترکہ: ۵۰ روپے ۵۰ پیسے / ۱۰ جریب ۲ کنال

| | | |
|---|---|---|
| زوج | بنت | اخت ع |

مجموع الدیون : ایک روپیہ ۲۵ پیسے ترکہ: ایک روپیہ

| | | |
|---|---|---|
| زید | بکر | عمر |
| ۵۰ پیسہ | ۵۰ پیسہ | ۲۵ پیسہ |

## ﴿ساتواں سبق﴾

# عصبہ سببی ''معتق'' کا بیان

اس کا حکم یہ ہے کہ اگر عصبہ نسبی موجود ہو تو یہ محجوب ہے۔ اگر وہ نہ ہو تو یہ اس کے قائم مقام ہے۔ پھر اگر معتق موجود ہو تو وہ عصبہ ہوگا۔ (خواہ مرد ہو یا عورت) اگر خود موجود نہ ہو تو اس کے عصبہ بنفسہ علی الترتیب عصبہ ہونگے۔ اگر اس کے عصبہ بنفسہ نہ ہوں تو معتق المعتق عصبہ ہوگا (خواہ مرد ہو یا عورت) اگر وہ بھی نہ ہو تو اس کا عصبہ بنفسہ عصبہ ہوگا۔ ھکذا ھلمّ جراً

## ﴿آٹھواں سبق﴾

معتقین کے درمیان مال (۳۸) ولاء کی تقسیم کی تفصیل یہ ہے کہ دیکھا جائے کہ ان کے ساتھ ذوی الفروض ہیں یا نہیں؟

اگر نہیں ہیں تو معتقین کو بمنزلہ ورثہ، انکے قدر ملک کو بمنزلہ حصص اور مجموعہ اقدار املاک کو بمنزلہ مسئلہ کے لکھا جائے اور مال ولاء حسب مسئلہ تقسیم کیا جائے۔

اور اگر ان کے ساتھ ذوی الفروض ہیں اور مال ولاء کی تقسیم معتقین کے درمیان حسب ملک مستقیم ہے تو فبہا، اگر مستقیم نہیں ہے تو ان کے اقدارِ املاک کے درمیان نسبت دیکھی جائے، اگر نسبت توافق کی ہے تو وفقوں کو جمع کر کے تمام ورثہ کے حصص، مال ولاء اور مسئلہ میں ضرب دی جائے، پھر ہر معتق کے وفق کو مال ولاء کے مضروب فیہ میں ضرب دی جائے، حاصل ضرب اس کا حصّہ ہے۔

اور اگر نسبت تباین کی ہو تو تمام اعداد کو جمع کر کے سب میں ضرب دی جائے پھر ہر معتق کے قدر ملک کو مال ولاء کے مضروب فیہ میں ضرب دی جائے۔ حاصلِ ضرب اس کا حصّہ ہے۔

---

۳۸- عصبہ سببی کے مالِ عصوبت کو مال ولاء کہا جاتا ہے۔

امثلہ:

مسئلہ ۹

| معتق | معتق | معتق |
|---|---|---|
| زید | بکر | عمر |
| ۲ | ۳ | ۴ |

مسئلہ ۳ ئ ۹ — تقسیم مستقیم

| بنت | فرض | بنت (۲) | ولاء | بنت (۱) |
|---|---|---|---|---|
| ۲ (فرض) | ۲/۶ | ۲ (فرض) | ۱/۳ | ۲ (فرض) |
| | | ۲/۴ (ولاء) | | ۱/۳ (ولاء) |
| | | کل | | کل |

مسئلہ ۳ ئ ۹ ئ ۴۵ — توافق

| بنت | فرض | بنت (۳۰) | ولاء | بنت (۲۰) |
|---|---|---|---|---|
| ۲/۱۰ (فرض) | ۲/۶ | ۲/۱۰ (فرض) | ۱/۳ مضروب فیہ ۱۵ | ۲/۱۰ (فرض) |
| | | ۹/۱۹ (ولاء) | | ۶/۱۶ (ولاء) |
| | | کل | | کل |

وفق ۵ = ۲ + ۳

مسئلہ ۳ ئ ۹ ئ ۶۳ — تباین

| بنت | فرض | بنت (۴) | ولاء | بنت (۳) |
|---|---|---|---|---|
| ۲/۱۴ فرض | ۲/۶ | ۲/۱۴ فرض | ۱/۳ مضروب فیہ ۲۱ | ۲/۱۴ فرض |
| | | ۱۲ ولاء | | ۹ ولاء |
| | | ۲۶ کل | | ۲۳ کل |

مسئلہ ۲۴ ئ ۴۸

| زوجہ | بنت | بنت | ابن المعتق | | ابن المعتق |
|---|---|---|---|---|---|
| ۳/۶ | ۸/۱۶ | ۸/۱۶ | ۵ | ۵/۱۰ | ۵ |

## مشق

مسـ

| زوجہ | بنت | معتق المعتق | زوج | بنت | اب معتق المعتق |
|---|---|---|---|---|---|

مسـ

| زوجہ | بنت | معتق معتق المعتق |
|---|---|---|

مسـ

| زوج | بنت | ابن المعتق | اب المعتق |
|---|---|---|---|

مسـ

| زوجہ | اخت ع (۱۰۰) | اخت عل (۳۰۰) | اخت عل (۵۰) | اخت عل (۷۰) |
|---|---|---|---|---|

# ﴿نواں سبق﴾

## تخارج کا بیان

کوئی وارث دوسرے ورثہ کی رضامندی سے ترکہ میں سے کسی چیز پر صلح کرکے بقیہ ترکہ سے دستبردار ہوجائے تو اسے ''تخارج'' کہتے ہیں۔

اس کا طریقہ یہ ہے کہ پہلے مُصالح کو جملہ ورثہ میں داخل کرکے مسئلہ بنایا جائے۔ پھر مُصالح کے حصّہ کے نیچے ''ص'' لکھ کر اس کے حصّہ کو مسئلہ سے تفریق کرکے باقی سے مسئلہ بنایا جائے۔

مثال:

مسئلہ ۶ صـ۳ مسئلہ ۳

| زوج | ام | عم |
|---|---|---|
| ۳ ص | ۲ | ۱ |

## مشق

مسـ

| زوجہ | ابن | ابن | ابن | ابن |
|---|---|---|---|---|
| | | | | ص |

# الباب الرابع

## ﴿پہلا سبق﴾

## ذوی الارحام کا بیان

(ا) تعریف:

ذوی الارحام ان کو کہتے ہیں جن کی میت کے ساتھ قرابت داری ہو لیکن وہ قرابت داری نہ ذوی الفروض والی ہو اور نہ عصبات والی ہو۔

(ب) تقسیم:

ذوی الارحام چار قسم ہیں:

(۱) میت کی فرع جیسے: اولاد البنات الخ (وإن سفلوا)

(۲) میّت کی اصل جیسے: جد فاسد اور جدہ فاسدہ الخ (وإن علوا)

(۳) میّت کے اب اور ام کی فرع جیسے: (۱) اولاد الاخوات (۲) بنات الاخوۃ (۳) اور بنو الاخوۃ لام الخ (وإن نزلوا)

(۴) میّت کے جد اور جدہ کی فرع جیسے: (۱) اعمام اخیافی (۲) عمات (۳) بنات العم (۴) اخوال (۵) خالات الخ (وإن بعدوا)

(ج) حکم:

ذوی الارحام کا حکم یہ ہے: اگر ذوی الفروض نسبی اور عصبات مطلقاً (خواہ نسبی ہوں خواہ سببی) میں سے کوئی ایک زندہ ہو تو ذوی الارحام مجوب ہیں۔ اور اگر ان میں سے کوئی نہ ہو تو ذوی الارحام علی ترتیب العصبات وارث ہونگے، پھر ہر صنف کی جدا جدا تفصیل ہے۔

## ﴿دوسرا سبق﴾

# صنف اوّل: اولاد البنات کا بیان

اس میں پانچ ضابطے ہیں (ان میں دو ترجیحات ہیں)

(۱) دیکھا جائے کہ وارث ایک ہے یا ایک سے زیادہ؟ اگر ایک ہے تو کل جائداد کا مستحق ہے۔

مسئلہ ۱

| |
|---|
| بنت البنت |
| ۱ |

### ترجیح (۱)

(۲) اگر ایک سے زیادہ ہیں تو دیکھا جائے درجہ استواء میں ہیں یا عدمِ استواء میں؟ اگر عدم استواء میں ہیں تو اقرب اولیٰ ہے ابعد مجوب ہے۔

مسئلہ ۱

| | |
|---|---|
| بنت البنت | ابن بنت البنت |
| ۱ | م |

### ترجیح (۲)

(۳) اگر درجہ استواء میں ہیں تو تین صورتیں ہیں:

(۱) کل ولدِ وارث ہونگے۔

(ب) یا کل ولد غیر وارث ہونگے۔

(ج) یا بعض ولد وارث ہونگے اور بعض ولد غیر وارث۔

تو تیسری صورت میں ولد وارث اولیٰ ہونگے اور ولد غیر وارث مجوب۔

مسئلہ ۱

| | |
|---|---|
| بنت بنت الابن | ابن بنت البنت |
| ۱ | م |

(۴) پہلی دو صورتیں ہوں تو دیکھا جائے کہ اصول کی صفت ذکورۃ اور انوثت میں اتفاق ہے یا اختلاف؟ اگر اتفاق ہو تو مسئلہ ابدان فروع سے بنے گا۔

(للذکر مثل حظ الانثیین کا قاعدہ ملحوظ ہوگا)

مسئلہ ۸

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ابن | ابن | ابن | ابن | ابن |
| بنت | بنت | بنت | بنت | بنت |
| ابن | ابن | ابن | بنت | بنت |
| ۲ | ۲ | ۲ | ۱ | ۱ |

مسئلہ ۷

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ابن | | | ابن | |
| بنت | | | بنت | |
| ابن | ابن | بنت | بنت | بنت |
| ۲ | ۲ | ۱ | ۱ | ۱ |

## تیسرا سبق

(۵) اور اگر اختلاف ہوتو (میت کی طرف سے) جس پہلے بطن میں اختلاف ہو وہاں سے مسئلہ بنایا جائے (اگر عددفروع عدد اصول سے اکثر ہوں تو) صفت اصول اور عددفروع کوملحوظ رکھا جائے، پھر طائفۃ الذکور کو جدا دیا جائے اور طائفۃ الاناث کو جدا دیا جائے، پھر ہر ایک کو آگے فروع تک دیکھا جائے اگر اتفاق ہوتو ہر ایک کا حصہ آخر میں تقسیم کر دیا جائے۔ اگر اختلاف ہوتو جہاں جہاں اختلاف ہو وہاں وہاں طائفۃ الذکور اور طائفۃ الاناث کو الگ الگ کر کے تقسیم کیا جائے، اگر کسر ہوتو تصحیح کی جائے۔

(امثلہ:

مسئلہ ۷ ر ۳۵

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بنت | بنت | | بنت | بنت | | بنت |
| بنت | بنت | ۳/۱۵ | بنت | ابن | ۴ | ابن |
| ابن | ابن | | بنت | بنت | | بنت |
| ۶ | ۶ | | ۳ | ۲/۱۰ | | ۲/۱۰ |

مسئلہ ٦







مسئلہ ١٥ ت ٦٠

بنت بنت بنت بنت بنت ٩/٣٦ بنت بنت بنت بنت — ابن ٦ ابن ابن

بنت بنت بنت بنت بنت بنت بنت بنت بنت بنت بنت

بنت بنت بنت ١٨ بنت بنت بنت — ابن ١٨ ابن ابن — بنت ٣ بنت ابن/٣

بنت بنت ٦ بنت — ابن ابن ١٢ ابن — بنت ٩ بنت ابن/٩ — بنت بنت بنت

بنت ٣ بنت — ابن/٣ — بنت ٦ بنت — ابن/٦ — بنت بنت بنت — بنت/١ ابن/٢ بنت

بنت ١ — ابن ٢ — بنت ٣ — بنت ٢ — ابن ٤ — بنت ٦ — ابن ٦ — بنت ٣ — بنت ٩ — بنت ١/٤ — بنت ٢/٨ — بنت ٣/١٢

## مشق


















| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بنت | بنت | بنت | بنت | بنت | بنت |
| ابن | ابن | ابن | بنت | بنت | بنت |
| بنت | بنت | ابن | ابن | بنت | بنت |
| ابن | بنت | بنت | بنت | ابن | ابن |

## ﴿چوتھا سبق﴾

# صنف ثانی: جد فاسد اور جدہ فاسدہ کا بیان

اس میں چھ ضابطے ہیں (اور ان میں دو ترجیحات ہیں۔)

(۱) دیکھا جائے کہ وارث ایک ہے یا ایک سے زائد؟ اگر ایک ہے تو کل جائداد کا مستحق ہے۔

مسئلہ ۱

اب الام

۱

ترجیح: (۱)

(۲) اگر ایک سے زائد ہیں تو دیکھا جائے کہ درجہ استواء میں ہیں یا عدمِ استواء میں، اگر درجہ عدمِ استواء میں ہیں تو اقرب اولیٰ ہے ابعد محجوب۔

مسئلہ ۱

| اب اب الام | اب الام |
|---|---|
| م | ۱ |

ترجیح: (۲)

(۳) اگر درجہ استواء میں ہیں تو اس کی تین صورتیں ہیں۔

(ا) کل منسوب بالوارث ہوں گے۔

(ب) یا کل منسوب بغیر الوارث ہوں گے۔

(ج) یا بعض منسوب بالوارث ہوں گے اور بعض منسوب بغیر الوارث۔

تیسری صورت میں منسوب بالوارث اولی ہوں گے اور منسوب بغیر الوارث مجوب ہوں گے۔

مسئلہ ا

| | |
|---|---|
| اب ام الام | اب اب الام |
| ا | م |

(۴) پہلی دوصورتوں میں دیکھا جائے کہ اتحاد قرابت ہے یا اختلاف قرابت؟ اگر اختلاف قرابت ہے تو ابویّہ کو ثلثان اور امویہ کو ثلث ملے گا۔ اور مسئلہ ۳ سے بنے گا۔

مسئلہ ۳

| | |
|---|---|
| اب | ام |
| ۲ | ا |
| ام | ام |
| اب | اب |
| اب | ام |
| ۲ | ا |

(۵) اگر اتحاد قرابت ہے تو دیکھا جائے کہ اصول قریبہ صفت ذکورۃ اور انوثت میں متفق ہیں یا مختلف؟ اگر متفق ہیں تو مسئلہ ابدان اصول بعیدہ سے بنے گا۔

مثال:

مسئلہ ۳

| | |
|---|---|
| ام | ام |
| اب | اب |
| ام | ام |
| ام | اب |
| ا | ۲ |

مسئلہ ٣




(٦) اگر مختلف ہیں تو جس پہلے بطن میں اختلاف ہو وہاں سے مسئلہ بنا کر تقسیم کر کے آگے منتقل کیا جائے۔

کمافی الصّنف الاوّل۔

مسئلہ ٧ رد ٣٥

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اب | اب | اب | ٦ | اب |
| ام ١ | اب | اب | ٣٠ | اب |
| اب | ام ٦ | اب | ٢٤ | اب |
| ام | اب | ام | | ام |
| ام | ام | ام ٨ | | اب ١٢ |
| ام | ام | اب | | اب |
| ام | ام | اب | | ام |
| ١/٥ | ٦ | ٨ | | ١٢ |

## مشق






| | | | |
|---|---|---|---|
| اب | اب | ام | ام |
| ام | اب | اب | اب |
| اب | ام | ام | اب |
| اب | اب | اب | اب |
| اب | اب | ام | ام |

مثال : مسئلہ ۴

| زوجہ | اب ام الام | اب ام الاب |
|---|---|---|
| ۱ | ۱ | ۲ |

## ﴿پانچواں سبق﴾

## صنفِ ثالث

### اولادالاخوات، بنات الاخوۃ، بنوالاخوۃ لام کا بیان

اس میں چار ضابطے ہیں (اوران میں دو ترجیحات ہیں)

(۱) دیکھا جائے کہ وارث ایک ہے یا ایک سے زائد؟

اگر ایک ہے تو کل جائداد کا مستحق ہے۔

مسئلہ ۱

| بنت الاخت ع |
|---|
| ۱ |

ترجیح: (۱)

(۲) اگر ایک سے زیادہ ہیں تو دیکھا جائے کہ درجہ استواء میں ہیں یا عدم استواء میں؟

اگر درجہ عدمِ استواء میں ہیں تو اقرب اولیٰ ہے ابعد مجوب۔

مسئلہ ۱

| بنت الاخت ع | ابن بنت الاخت ع |
|---|---|
| ۱ | م |

ترجیح: (۲)

(۳) اگر درجہ استواء میں ہیں تو اس کی تین صورتیں ہیں:

(ا) کل ولد وارث ہوں گے۔

(ب) یا کل ولد غیر وارث ہوں گے۔

(ج) یا بعض ولد وارث ہوں گے اور بعض ولد غیر وارث۔

تیسری صورت میں ولد وارث اولیٰ ہوں گے اور ولد غیر وارث مجحوب۔

**مسئلہ ۱**

| | |
|---|---|
| بنت ابن الاخ ع | ابن بنت الاخ ع |
| ۱ | م |

(۴) پہلی دو صورتوں میں اولاً خود اخوۃ و اخوات پر ذوی الفروض اور عصبہ ہونے کی حیثیت سے تقسیم کیا جائے اور ان کے فروع میں منتقل کیا جائے۔ جنس اور پھر طائفے کے لحاظ سے، صفت اصول اور عدد فروع کے لحاظ سے، اور عینی علّی میں، للذکر مثل حظ الانثیین، اور خیفی میں علی السویہ کے لحاظ سے۔

**مسئلہ ۲**

| | |
|---|---|
| اخ ع | اخ ع |
| ابن | ابن |
| بنت | بنت |
| ۱ | ۱ |

**مسئلہ ۲**

| | |
|---|---|
| اخ خ | اخت خ |
| بنت | ابن |
| ۱ | ۱ |

**مسئلہ ٦**

| | |
|---|---|
| اخ ع | اخ خ |
| ۵ | ۱ |
| بنت | بنت |
| ۵ | ۱ |

مسئلہ ٣ ﮦ ١٨ ﮦ ٥٤

| اخ ع | $\frac{٨}{٢٤}$ | اخ ع | $\frac{٢}{١٢}$ | اخت ع | $\frac{٤}{١٢}$ | اخت ع | اخ خ | $\frac{١}{٦}$ | اخ خ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بنت | | بنت | | بنت | | بنت | بنت | | بنت |
| ابن | | بنت | | ابن | | بنت | ابن | | بنت |
| ١٦ | | ٨ | | ٨ | | ٤ | $\frac{٣}{٩}$ | | $\frac{٣}{٩}$ |

## مشق

| اخ ع | اخت ع | اخ عل | اخت عل | اخ خ | اخت خ |
|---|---|---|---|---|---|
| بنت | بنت، ابن | بنت | بنت، ابن | بنت | بنت، ابن |

| اخ ع | اخ عل | اخ خ |
|---|---|---|
| ابن | ابن | ابن |
| بنت | بنت | بنت |

| اخ عل | اخت عل | اخت ع | اخت خ |
|---|---|---|---|
| بنت | ابن، ابن | بنت، بنت | ابن |
| ابن | بنت، بنت | بنت، بنت | بنت |

| زوجہ | زوجہ | اخت ع | اخ عل |
|---|---|---|---|
| | | ابن، ابن، ابن، ابن | بنت، بنت |

# ﴿چھٹا سبق﴾

## صنفِ رابع

بنات العم، اعمام اخیافی، عمات الخ (جو کہ ابویہ ہیں) اخوال، خالات الخ (جو کہ امویہ ہیں) کا بیان۔

اس میں سات ضابطے ہیں (اور ان میں تین ترجیحات ہیں)

(دو ضابطے اور ایک ترجیح ابویہ اور امویہ کی تقسیم سے قبل جاری ہوں گے اور پانچ ضابطے اور دو ترجیحات بعد از تقسیم جاری ہوں گے)۔

(۱) دیکھا جائے کہ وارث ایک ہے یا ایک سے زیادہ؟ اگر ایک ہے تو کل جائداد کا مستحق ہوگا۔

مثال:

مسئلہ ۱

| |
|---|
| عمۃ |
| ۱ |

مسئلہ ۱

| |
|---|
| خال |
| ۱ |

مسئلہ ۱

| |
|---|
| بنت العم |
| ۱ |

مسئلہ ۱

| |
|---|
| ابن الخال |
| ۱ |

ترجیح: (۱)

(۲) اگر ایک سے زیادہ ہیں تو دیکھا جائے کہ درجہ استواء میں ہیں یا عدم استواء میں؟ اگر عدم استواء میں ہیں تو اقرب اولیٰ ہے ابعد محجوب۔

مثال:

مسئلہ ۱

| | |
|---|---|
| بنت العم | بنت ابن الخال |
| ۱ | م |

(۳) اور اگر درجہ استواء میں ہیں تو دیکھا جائے کہ اتحاد قرابت ہے یا اختلاف قرابت؟ اگر اختلاف قرابت ہے تو ابویہ کو ثلثان اور امویہ کو ثلث ملے گا۔ اور مسئلہ تین سے بنے گا۔

مثال:

مسئلہ ۳

| عم خ | خال ع |
|---|---|
| بنت | بنت |
| ۲ | ۱ |

مسئلہ ۳

| عمۃ ع | خالۃ خ |
|---|---|
| ۲ | ۱ |

ترجیح: (۲)

(۴) اگر اتحاد قرابت ہو یا اختلاف قرابت، تو دیکھا جائے کہ قوت وضعف میں متحد ہیں یا مختلف؟ اگر مختلف ہیں تو قوی ضعیف کو محجوب کردے گا۔

مثال:

مسئلہ ۱

| عمۃ ع | عمۃ عل | عمۃ خ |
|---|---|---|
| ۱ | م | م |

مسئلہ ۱

| خال عل | خال خ |
|---|---|
| ۱ | م |

مسئلہ ۳

| عمۃ خ | خال ع |
|---|---|
| بنت | بنت |
| ۲ | ۱ |

مسئلہ ۳

| عمۃ ع | عم خ | خال عل | خال خ |
|---|---|---|---|
| ۲ | م | ۱ | م |

ترجیح: (۳)

(۵) اگر متحد ہوں تو اس کی تین صورتیں ہیں:

(ا) کل ولد وارث ہوں گے۔

(ب) یا کل ولد غیر وارث ہوں گے۔

(ج) یا بعض ولد وارث ہوں گے اور بعض ولد غیر وارث۔

تیسری صورت میں ولد وارث اولیٰ ہوں گے اور ولد غیر وارث محجوب۔

(یادرہے کہ ان دونوں ترجیحات میں ابویہ اور امویہ ایک دوسرے پر اثر انداز نہیں ہوں گے۔)

مثال:

مسئلہ ۱

| | |
|---|---|
| بنت العم ع | ابن العمۃ ع |
| ۱ | ۲ |

مسئلہ ۳

| | |
|---|---|
| بنت الخال ع | ابن الخالۃ ع |
| ۲ | ۱ |

مسئلہ ۳ تصحیح ۹

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ابن العمۃ ع | بنت العم ع | بنت الخال ع | ۱/۳ | ابن الخالۃ ع |
| ۲ | ۲/۶ | ۲ | | ۱ |

(٦) پہلی دوصورتوں میں (جبکہ اتحادِ قرابت ہو) دیکھا جائے کہ اصول کا صفتِ ذکورۃ اور انوثت میں اتفاق ہے یا اختلاف؟ اگر اتفاق ہے تو مسئلہ ابدان فروع سے بنے گا۔

مثال:

مسئلہ ۳

| | |
|---|---|
| خال خ | خال خ |
| ابن | بنت |
| ۲ | ۱ |

(۷) اگر اختلاف ہے تو جس پہلے بطن میں اختلاف ہو وہاں سے مسئلہ بنا کر تقسیم کر کے آگے منتقل کیا جائے، کمافی الصنف الاوّل۔

مثال:

مسئلہ ۸ تصحیح ۲۴

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| عمۃ عل | | عمۃ عل | ۴/۱۲ | عمۃ عل | | عمۃ عل | عم عل | | عم عل |
| بنت | ۴ | بنت | | ابن | ۸ | ابن | بنت | ۴ | بنت |
| ابن | | ابن | | بنت | | بنت | بنت | | بنت |
| ۲ | | ۲ | | ۴ | | ۴ | ۲/۶ | | ۲/۶ |

مسئلہ ٦







## مشق




| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| زوجہ ۴ | خالۃ خ | خالۃ عل | عمۃ عل | عمۃ خ |
| | بنت | بنت | بنت | بنت |

## پانچویں اور چھٹی قسم

ذوی الارحام کی پانچویں قسم میت کے اب اور ام کے جد اور جدہ کی فرع ہے اور چھٹی قسم میت کے جد اور جدہ کے جد اور جدہ کی فرع ہے۔ ان کے احکامات کی تفصیل صنفِ رابع کی طرح ہے۔

فائدہ:۔ صنف رابع میں حنفی میں بھی ''للذكر مثل حظ الأنثيين'' کا ضابطہ جاری ہوگا۔

# ﴿ساتواں سبق﴾

## خنثی کا بیان

اگر خنثی خلقۃً کسی ایک جانب راجح ہے تو اس کا حکم راجح والا ہوگا اور اگر کسی حالت میں بھی کسی ایک جانب راجح نہ ہو تو اسے ''خنثی مشکل'' کہتے ہیں۔

اس کا حکم یہ ہے کہ اس کے لئے ''اسوء الحالین'' ہے جس کا طریقہ یہ ہے کہ دو مسئلے بنائے جائیں، ایک میں خنثی کو مذکر فرض کیا جائے اور دوسرے میں مؤنث فرض کیا جائے، جس صورت میں خنثی کو کم ملے یا نہ ملے اس پر عمل کیا جائے گا۔

(۱)

مسئلہ ۲ اسوء الحالین

| زوج | اخت ع | اخ عل خنثی (مذکر) |
|---|---|---|
| ۱ | ۱ | م |

(۲)

مسئلہ ۶ عولہ ۷

| زوج | اخت ع | اخت عل خنثی (مؤنث) |
|---|---|---|
| ۳ | ۳ | ۱ |

(۱)

مسئلہ ۵

| ابن | بنت | ابن خنثی (مذکر) |
|---|---|---|
| ۲ | ۱ | ۲ |

(۲)

مسئلہ ۴ اسوء الحالین

| ابن | بنت | بنت خنثی (مؤنث) |
|---|---|---|
| ۲ | ۱ | ۱ |

امام شعبی رحمہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک خنثیٰ مشکل کے لئے ''نصف النصیبین'' ہے جس کا طریقہ یہ ہے کہ حسب بالا دو مسئلے بنائے جائیں پھر دونوں مسئلوں کے درمیان نسبت دیکھی جائے، اگر نسبت تباین کی ہو تو ہر ایک کو دوسرے کے کل مسئلے اور ورثہ کے حصص میں ضرب دی جائے پھر دونوں کا خلاصہ جمع کے عنوان سے لکھا جائے۔

**(۱)**

**مسئلہ ۵** ۲۰ **تباین**

| ابن | بنت | ابن خنثیٰ (مذکر) |
|---|---|---|
| ۲/۸ | ۱/۴ | ۲/۸ |

**(۲)**

**مسئلہ ۴** ۲۰

| ابن | بنت | بنت خنثیٰ (مؤنث) |
|---|---|---|
| ۲/۱۰ | ۱/۵ | ۱/۵ |

**جمع** ۲۰ ۲۰ **جمع ۴۰**

| ابن | بنت | خنثیٰ |
|---|---|---|
| ۱۸ | ۹ | ۱۳ |

اگر نسبت توافق کی ہو تو ہر ایک کے وفق کو دوسرے کے کل مسئلے اور ورثہ کے حصص میں ضرب دی جائے پھر خلاصہ لکھا جائے۔

اگر تداخل کی ہو تو اکثر مسئلے کے وفق کو دوسرے کے کل مسئلے اور ورثہ کے حصص میں ضرب دی جائے پھر خلاصہ لکھا جائے۔

اور اگر تماثل کی ہو تو ایک صورت پر عمل کیا جائے۔

## توافق (۱)

مسئلہ ۱۲ ، ۴ ، ۱٦ ، ۳۲ ، ۹٦ — توافق — وفق ۸ — ٦

| زوجہ | اخت ع | اخت عل | | اخت عل خنثی (مؤنث) |
|---|---|---|---|---|
| ۱/۴ <br> ۸/۲۴ | ۳/۹ <br> ۱۸/۵۴ | ۳/۹ | ۱/۳/٦ | ۳/۹ |

(۲)

مسئلہ ۴ ، ۱۲ ، ۹٦ — توافق — وفق ۳

| زوجہ | اخت ع | اخت عل | | اخ عل خنثی (مذکر) |
|---|---|---|---|---|
| ۱/۳ <br> ۲۴ | ۲/٦ <br> ۴۸ | ۱/۸ | ۱/۳ | ۲/۱٦ |

جمع ۹٦ ، ۹٦ — جمع ۱۹۲ — ع

| زوجہ | اخت ع | اخت عل | خنثی |
|---|---|---|---|
| ۴۸ | ۱۰۲ | ۱۷ | ۲۵ |

## تداخل (۱)

مسئلہ ۴ ، ۱٦ — تداخل — وفق ۴

| زوج | بنت | بنت | | ابن خنثی (مذکر) |
|---|---|---|---|---|
| ۱/۴ | ۳ | ۳ | ۳/۱۲ | ٦ |

(۲)

مسئلہ ۱۲ ، ۴ ، ۱٦

| زوج | بنت | بنت | بنت خنثی (مؤنث) |
|---|---|---|---|
| ۱/۴ | ۱/۴ | ۱/۴ | ۱/۴ |

| جمع ٣٢ | ر ١٦ | ر ١٦ | |
|---|---|---|---|
| زوج | بنت | بنت | خنثی |
| ٨ | ٧ | ٧ | ١٠ |

تماثل (١)

مسئلہ ٦ — تماثل

| | | |
|---|---|---|
| بنت | ام | اخ ع خنثی (مذکر) |
| ٣ | ١ | ٢ |

(٢)

مسئلہ ٦

| | | |
|---|---|---|
| بنت | ام | اخت ع خنثی (مؤنث) |
| ٣ | ١ | ٢ |

## مشق

(١)

| | | | |
|---|---|---|---|
| زوج | اب | ام | بنت خنثی (مؤنث) |

(٢)

| | | | |
|---|---|---|---|
| زوج | اب | ام | ابن خنثی (مذکر) |

## آٹھواں سبق

# حمل کا بیان

حمل اگر میت سے ہے تو دو سال کے اندر زندہ پیدا ہو جائے اور اگر غیر میت سے ہے تو چھ ماہ کے اندر زندہ پیدا ہو جائے تو وارث ہوگا ورنہ نہیں۔

حمل کے بارے میں حکم یہ ہے کہ دو مسئلے بنائے جائیں ایک میں حمل کو مذکر فرض کیا جائے دوسرے میں مؤنث فرض کیا جائے۔ پھر دونوں مسئلوں کے درمیان نسبت دیکھی جائے جو بھی نسبت ہو عمل مثل خنثیٰ کے کیا جائے۔ پھر حمل کے علاوہ باقی ورثہ کو جس صورت میں کم ملتا ہو اسی کے مطابق دیا جائے۔ باقی حمل کے لئے محفوظ رکھ دیا جائے پھر حمل کا جس صورت میں ظہور ہو اسی کے مطابق اس کو دیا جائے اور اسی صورت کے لحاظ سے جن ورثہ کو کم دیا گیا تھا ان کو مکمل دے دیا جائے۔

اور اگر حمل میت پیدا ہو تو مال موقوف بقیہ ورثہ میں حسب استحقاق تقسیم کر دیا جائے۔

(۱)

مسئلہ ۲۴ ھ ۷۲ ھ ۲۱۶ — توافق — وفق ۸

| زوجہ حاملہ | حمل مذکر ابن | | بنت | اب | ام |
|---|---|---|---|---|---|
| ۳ | ۲۶ | ۱۳ | ۱۳ | ۴ | ۴ |
| ۹ | ۷۸ | ۳۹ | ۳۹ | ۱۲ | ۱۲ |
| ۲۷ | | ۱۱۷ | | ۳۶ | ۳۶ |

(۲)

مسئلہ ۲۴ عولہ ۲۷ ھ ۲۱۶ — توافق — وفق ۳

| زوجہ حاملہ | حمل مؤنث بنت | | بنت | اب | ام |
|---|---|---|---|---|---|
| ۳ | ۸ | ۱۶ | ۸ | ۴ | ۴ |
| ۲۴ | ۶۴ | ۱۲۸ | ۶۴ | ۳۲ | ۳۲ |

تقسیم — ۲۱۶

| زوجہ | محفوظ | بنت | اب | ام |
|---|---|---|---|---|
| ۲۴ | ۸۹ | ۳۹ | ۳۲ | ۳۲ |

(حمل اگر مذکر پیدا ہوتو پہلی صورت کے مطابق عمل کیا جائے۔ اگر مذکر ایک سے زیادہ ہوں یا مذکر ومؤنث دونوں ہوں تو مال عصوبت (١١٧) انکے اور بنت کے درمیان للذکر مثل حظ الانثیین تقسیم کردیا جائے اور اگر مؤنث پیدا ہوتو دوسری صورت کے مطابق عمل کیا جائے۔ اگر حمل مؤنث ایک سے زیادہ ہوں تو مال ثلثان (١٢٨) ان کے اور بنت کے درمیان مساوی تقسیم کردیا جائے، کسر ہوتو ان کے حصص کی تصحیح کردی جائے۔ اور اگر میت پیدا ہوتو حسب ذیل صورت کے مطابق تقسیم کیا جائے۔)

**٢١٦**

| | زوجہ | بنت | | اب | | ام |
|---|---|---|---|---|---|---|
| سابقہ | ٢٤ | ٣٩ | | ٣٢ ٤ | | ٣٢ |
| لاحقہ / کل | ٣/٢٧ | ٦٩/١٠٨ | نصف الکل | ٩/٤٥ | عصوبت | ٤/٣٦ |

(١)

مسئلہ ٦ ت ١٨ ت ٩٠     تباین

| ام حاملہ | حمل مذکر اخ ع | ٥/١٥ | اخت ع |
|---|---|---|---|
| ١/٣ ٣/١٥ | ١٠/٥٠ | | ٥/٢٥ |

(٢)

مسئلہ ٦ ت ٥ ت ٩٠     تباین

| ام حاملہ | حمل مؤنث اخت ع | اخت ع |
|---|---|---|
| ١/١٨ | ٢/٣٦ | ٢/٣٦ |

(١)

مسئلہ ٨ ت ١٦     تداخل     وفق ٢

| زوجہ حاملہ | حمل مؤنث بنت | اخت ع | ٣/٦ | اخت ع |
|---|---|---|---|---|
| ١/٢ | ٤/٨ | ٣ | | ٣ |

(٢)

مسئلہ ٨ تصـ ١٦

| زوجہ حاملہ | حمل مذکر ابن | اخت ع | اخت ع |
|---|---|---|---|
| ١/٢ | ٧/١٤ | م | م |

(١)

مسئلہ ٦ تماثل

| ام حاملہ | بنت | حمل مذکر اخ ع |
|---|---|---|
| ١ | ٣ | ٢ |

(٢)

مسئلہ ٦

| ام حاملہ | بنت | حمل مؤنث اخت ع |
|---|---|---|
| ١ | ٣ | ٢ |

# ﴿نواں سبق﴾

## مفقود کا بیان

مفقود اپنے مال کے حق میں زندہ قرار دیا جائے گا جب تک اس کی موت کا حتمی علم نہ ہو جائے یا حاکم اس کی موت کا فیصلہ کر دے یا اس کی عمر نوے سال ہو جائے تو اس وقت خود بخود میت متصور کر لیا جائے گا۔

تینوں صورتوں میں جب میت قرار دے دیا گیا اس وقت جو ورثہ زندہ ہوں گے ان میں اسکی جائداد تقسیم کر دی جائے گی۔ دوسرے کے مال کے بارے میں مفقود کا حکم یہ ہے کہ دو مسئلے بنائے جائیں۔ ایک میں مفقود کو حیّ اور دوسرے میں میت فرض کر لیا جائے پھر دونوں مسئلوں کے درمیان نسبت دیکھ کر خنثی والا عمل کیا جائے۔ پھر مفقود کے علاوہ دوسرے ورثہ کو جس صورت میں کم ملتا ہے اسی کے مطابق دیا جائے اور باقی محفوظ رکھ دیا جائے پھر مفقود کے زندہ یا مردہ ہونے کا جو فیصلہ ہو اسی صورت کے مطابق اس کا اور دوسرے ورثہ کا حکم ہوگا۔

(۱)

مسئلہ ۶ عولہ ۷ ﷺ ۵۶ — تباین

| زوج | اخت ع | اخت ع | اخ ع مفقود میت |
|---|---|---|---|
| ۳ | ۲ | ۲ | |
| ۲۴ | ۱۶ | ۱۶ | |

(۲)

مسئلہ ۲ ﷺ ۸ ﷺ ۵۶ — تباین

| زوج | اخت ع | اخت ع | ۱/۴ | اخ ع مفقود حی |
|---|---|---|---|---|
| ۱/۴ | ۱/۷ | ۱/۷ | | ۲/۱۴ |
| ۲۸ | | | | |

تقسیم ۵۶

| زوج | اخت ع | اخت ع | محفوظ |
|---|---|---|---|
| ۲۴ | ۷ | ۷ | ۱۸ |

## مشق

| | | | |
|---|---|---|---|
| زوجہ | بنت | اخ ع | اخ ع مفقود میت |
| زوجہ | بنت | اخ ع | اخ ع مفقود حی |
| زوج | اخ ع | اخت خ | اخت خ مفقود میت |
| زوج | اخ ع | اخت خ | اخت خ مفقود حیّ |

## دسواں سبق

## مات المتوارثان معًا

اگر دو ایسے شخص اکٹھے فوت ہو جائیں جو ایک دوسرے کے وارث بنتے ہوں اور یہ معلوم نہ ہو کہ ان میں سے پہلے کون فوت ہوا ہے تو ان کے بارے میں حکم یہ ہے کہ ایک دوسرے سے وارث نہیں ہوں گے۔

حضرت علی اور حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہما کے نزدیک یہ ایک دوسرے سے وارث ہوں گے مگر ہر ایک کو دوسرے سے ملنے والے ترکہ میں ایک دوسرے سے وارث نہیں ہوں گے۔

## مشق

زید اور عمر دونوں بھائی اکٹھے فوت ہوئے اور ہر ایک نے ورثہ میں ماں، بہن اور معتق کو چھوڑا اور ہر ایک نے ترکہ میں نوے روپے چھوڑے۔

## ﴿گیارہواں سبق﴾

## مرتد اور مرتدہ کا بیان

دوسرے کے مال کے بارے میں حکم یہ ہے کہ مرتد اور مرتدہ کسی کے وارث نہیں ہوسکتے مگر یہ کہ پوری بستی مرتد ہوجائے (والعیاذ باللہ) اوران پر سزا جاری نہ ہوسکے تو وہ ایک دوسرے سے وارث ہوں گے۔

اگر مرتد اور مرتدہ حالت ارتداد میں حقیقی یا حکمی موت مرجائیں تو ان کے اپنے مال کے بارے میں تفصیل یہ ہے کہ ان کے مال تین قسم کے ہوسکتے ہیں:

(۱) حالت اسلام والا مال (۲) حالت ارتداد والا مال (۳) دارالحرب میں لحوق کے بعد والا مال۔

تو مرتدہ کے تینوں قسم کے مال بالاتفاق اس کے ورثہ میں تقسیم ہوں گے، اور مرتد کا پہلے قسم کا مال اس کے ورثہ میں تقسیم ہوگا عندالاحناف۔

اور دوسرے قسم کا مال امام ابوحنیفۃ رحمہ اللہ کے نزدیک بیت المال میں رکھا جائے گا۔اور صاحبین رحمہما اللہ کے نزدیک ورثہ میں تقسیم کیا جائے گا۔

اور تیسرے قسم کا مال ہاتھ لگ جائے تو مال فیئ شمار ہوگا بالاتفاق۔

## ﴿بارہواں سبق﴾

## اسیر کا حکم

اگرکوئی مسلمان دشمن کے ہاتھوں اسیر ہوگیا تو اس کے تین حال ہوسکتے ہیں۔

(۱) اگر وہ اپنے دین پر قائم ہے تو حکمہ کحکم سائر المسلمین فی المیراث.

(۲) اگراس نے اپنا دین چھوڑ دیا (العیاذ باللہ) تو حکمہ کحکم المرتد.

(۳) اگراس کے دین، حیات اور موت کے بارے میں کوئی علم نہیں ہے تو حکمہ کحکم المفقود.

# افتاء نویسی کے ضوابط

ضابطہ ۱:

وہ ورثہ وارث ہوں گے جو بوقت موت مورث زندہ تھے یا حمل میں تھے۔ جو پہلے مر گئے وہ بھی وارث نہیں ہوں گے اور جو بعد میں وجود میں آئے وہ بھی وارث نہیں ہوں گے۔

ضابطہ ۲:

صرف وہ ورثہ معلوم کیے جائیں جو وارث ہوں۔ ہاں اگر کوئی دوسرے وارث کیلئے موجب حجب نقصان یا حرمان ہو یا کوئی محجوب اپنے وارث ہونے کا دعویدار ہو تب انہیں بھی لکھا جائے۔

ضابطہ ۳:

استفسار، استفتاء، اور افتاء میں ورثہ کی ترتیب حسب ذیل ہو۔

(۱) احد الزوجین (۲) اولاد (۳) ابوین (۴) جدین (۵) بھائی بہن پھر ان میں اولاً عینی پھر علّی پھر خیفی (۶) اعمام عینی پھر علّی ھکذا الی اخرہ۔

ضابطہ ۴:

اولاً میت بنا کر اطمینان کے ساتھ صورۃ مسئولہ حل کریں اور کسی دوسرے عالم سے تسلی کریں پھر حسب ذیل طریقے سے اصول اخذ کر کے فتویٰ لکھیں۔

بسم اللّٰہ الرحمن الرحیم

## ھو الحی الذی لایموت

## الاستفتاء

کیا فرماتے ہیں علماء کرام کہ زید فوت ہوکر ایک بیوی عائشہ، ایک لڑکی خدیجہ، ماں زینب، اور ایک بھائی حقیقی عمر چھوڑ گیا ہے تو بروئے شرع شریف ہر ایک وارث کو کیا کیا ملے گا؟ بینوا توجروا۔

## الافتاء

بعد از تجہیز و تکفین و ادائیگی قرض و اجراء وصیت از ثلث، کل جائداد کو چوبیس۲۴ حصص پر منقسم کر کے عائشہ کو تین۳ حصے، خدیجہ کو بارہ۱۲ حصے، زینب کو چار۴ حصے اور عمر کو پانچ۵ حصے ملیں گے۔ فواللّٰہ تعالیٰ أعلم بالصواب۔

مسئلہ۲۴ ——— زید

| زوجہ | بنت | ام | اخ ع |
|---|---|---|---|
| عائشہ | خدیجہ | زینب | عمر |
| ۳ | ۱۲ | ۴ | ۵ |

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## ھو الحی الذی لایموت

## الاستفتاء

کیا فرماتے ہیں علماء کرام کہ زید فوت ہوکر ایک بیوی حلیمہ، ایک بیٹی کریمہ، باپ عمر اور ماں رحیمہ چھوڑ گیا ہے۔ بعدہٗ قبل از تقسیم شرعی کریمہ فوت ہوکر ایک بیٹی رقیہ، دو بیٹے خالد، عبداللہ، ماں حلیمہ، دادا عمر اور دادی رحیمہ چھوڑ گئی ہے تو بروئے شرع شریف ہر ایک وارث کو کیا کیا ملے گا؟ بینوا توجروا.

## الافتاء

بعد از حقوق ثلاثہ مرتبہ کل جائداد کو ایک سو بیس ۱۲۰ حصص پر منقسم کر کے حلیمہ کو پچیس ۲۵ حصے، عمر کو پینتیس ۳۵ حصے، رحیمہ کو بیس ۲۰ حصے، رقیہ کو آٹھ ۸ حصے، اور خالد اور عبداللہ ہر ایک کو سولہ ۱۶، سولہ ۱۶ حصے ملیں گے۔ فواللہ تعالیٰ اعلم بالصواب.

مسئلہ ۲۴ تصـ ۱۲۰ — زید

| زوجہ | بنت | اب | ام |
|---|---|---|---|
| حلیمہ | کریمہ | عمر | رحیمہ |
| ۳/۱۵ | ۱۲ | ۵/۲۵ | ۴/۲۰ |

مسئلہ ۶ تصـ — وفق ۵ — توافق — وفق ۲ — مـ ۱۲ کریمہ

| بنت | ابن | ۴/۲۰ | ابن | ام | جد | ام الاب |
|---|---|---|---|---|---|---|
| رقیہ | خالد | | عبداللہ | حلیمہ | عمر | رحیمہ |
| ۴/۸ | ۸/۱۶ | | ۸/۱۶ | ۱/۵/۱۰ | ۱/۵/۱۰ | م |

١٢٠

الاحیاء البالغ

| حلیمہ | عمر | رحیمہ | رقیہ | خالد | عبداللہ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| ٢٥ | ٣٥ | ٢٠ | ٨ | ١٦ | ١٦ |

٢٨ ذوالحجہ ١٤٢٢ھ

فسبحان ربك رب العزة عما يصفون وسلٰم على المرسلين،
والحمد للّٰه رب العالمين.

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# خاتمہ

## مقاسمۃ الجد کا بیان

ائمہ ثلاثہ اور صاحبین کے نزدیک اخوۃ واخوات عینی وعلّی جد کی وجہ سے محجوب نہیں ہوتے۔ جد اور اخوۃ واخوات عینی اور علی جب اکٹھے ہوں گے اس وقت ان کے وارث ہونے کے جو احوال اور صورتیں ان کے حالات میں بیان کی گئی ہیں وہ کالعدم ہو جائیں گی اور ان کے اسباق، احوال، صورتیں اور ضابطے حسب ذیل ہوں گے:

یاددہانی: ہر سبق کا اجراء مثالوں کے ساتھ کیا جائے۔

## پہلا سبق

### ضابطہ (۱) احوال جد:

دو صورتیں ہیں۔

دیکھا جائے کہ جد اور اخوۃ واخوات عینی اور علّی کے ساتھ کوئی اور ذوی الفروض (احد الزوجین، بنت، بنت الابن، ام، جدہ) ہے یا نہیں؟

**صورت اوّل:**

اگر نہ ہوں تو جد کیلئے افضل الامرین (المقاسمۃ، الثلث) ہے۔

**صورت دوم:**

اور اگر ہوں تو جد کیلئے افضل الامور الثلاثہ (المقاسمۃ، ثلث الباقی، السدس) ہے۔

### ضابطہ (۲) مسئلہ بنانے کا طریقہ:

صورۃ اوّل میں دو مسئلے بنائے جائیں گے:

(۱) المقاسمۃ:

اس میں جد کو ایک بھائی تصور کر کے عصبہ کی طرح مسئلہ بنایا جائے گا۔اس میں بنو العلات کو بھی شمار کیا جائے گا اگر چہ ان کو نہ ملے یا کم ملے۔ (اضراراً للجد، محجوب دوسرے کو حجب نقصان دے سکتا ہے)۔

(۲) الثلث:

اس میں مسئلہ ہمیشہ تین سے بنایا جائے گا۔

صورت دوم میں تین مسئلے بنائے جائیں گے۔

(۱) المقاسمۃ (۲) ثلث الباقی   دونوں میں مسئلہ ذوی الفروض سے بنایا جائے گا۔

(۳) السدس   ذوی الفروض کے ساتھ السدس کو شامل کر کے مسئلہ بنایا جائے گا۔

دونوں صورتوں میں جد کو جس میں زیادہ ملے گا اس پر عمل کیا جائے گا۔

## دوسرا سبق

ضابطہ (۳) جد کا حکم:

صورت اوّل:

(۱) المقاسمۃ میں جد کو ایک بھائی کا حصہ دیا جائے گا جو ہمیشہ ایک یا دو ہوتا ہے۔

(۲) الثلث میں جد کو ثلث دیا جائے گا جو ہمیشہ ایک ہوتا ہے۔

صورت دوم:

(۳) المقاسمۃ میں ذوی الفروض سے جو باقی بچے اس سے جد کو ایک بھائی کا حصہ دیا جائے گا کسر ہو تو تصحیح کی جائے گی (یعنی جد کو بنو الاعیان اور بنو العلات کے ساتھ ایک بھائی تصور کر کے للذکر مثل حظ الأنثیین کے مطابق ایک بھائی کا حصہ دیا جائے گا)۔

(۴) ثلث الباقی میں ثلث باقی بعد فرض ذوی الفروض دیا جائے گا (کسر ہو تو ثلث کے مخرج تین کے ساتھ ضرب دیکر تصحیح کی جائے گی)۔

(۵) السدس میں کل مسئلہ سے سدس دیا جائے گا۔

# تیسرا سبق

## ضابطہ (۴) اخوۃ واخوات عینی اور علّی کا حکم:

جد کے ساتھ اخوۃ واخوات عینی یا علّی یا دونوں ہوں گے، پہلی دوصورتوں میں جو جد کے بعد باقی بچے وہ ان کو (للذکر مثل حظ الانثیین) دیا جائے گا۔

تیسری صورت میں اولاً عینی کو دیکھا جائے گا کہ اخوات یا اخوۃ یا دونوں ہوں گے پچھلی دوصورتوں میں جو جد کے بعد باقی بچے وہ ان کو دیا جائے گا اور علّی محجوب ہوں گے۔

پہلی صورت میں اخت عینی ایک ہو تو کل کا نصف، ایک سے زائد ہو تو ثلثان دیا جائے گا۔

اور اگر باقی، کم ہو تو صرف وہی باقی دیا جائے گا، اگر بالکل ہی باقی نہ بچے تو یہ محجوب ہوں گی کیونکہ جد کے ساتھ یہ صاحبۃ الفرض نہیں ہوسکتیں عند زید بن ثابت رضی اللہ عنہ الا فی المسئلۃ الاکدریۃ. ان کے بعد کچھ بچ جائے تو علّی کو دیا جائے گا ورنہ وہ محجوب ہوں گے۔

**خلاصہ:**

تقسیم میں اولاً جد کو ثانیاً عینی کو اور ثالثاً علّی کو دیا جائے گا۔

# أمثلہ

## صورۃ اوّل

**(۱)**

**مسئلہ ۵ تہ ۱۰ تہ ۲۰** — **المقاسمۃ افضل**

| جد | اخت ع | باقی بعد الجد | اخت عل | باقی بعد بنی الاعیان | اخت عل |
|---|---|---|---|---|---|
| ۲ | ۵ | ۳ | ۱ | ۱ | ۱ |
| ۴ | ۱۰ | ۶ | | ۲ | |
| ۸ | | | | | |

مسئلہ ۳ ــہ ٦ ــہ ۱۲ — الثلث

| جد | اخت ع | باقی بعد الجد | اخت عل | باقی بعد بنی الاعیان | اخت عل |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| ۱/۲/۴ | ۳/٦ | ۲/۴ | ۱ | ۱/۲ | ۱ |

(۲)

مسئلہ ۴ — المقاسمۃ افضل

| جد | اخت ع | اخت عل |
| --- | --- | --- |
| ۲ | ۲ ← باقی بعد الجد | م |

مسئلہ ۳ ــہ ٦ — الثلث

| جد | باقی بعد الجد | اخت ع | اخت عل |
| --- | --- | --- | --- |
| ۱/۲ | ۲/۴ | ۳ | ۱ ← باقی بعد بنی الاعیان |

(۳)

مسئلہ ۳ ــہ ۹ — الثلث افضل

| جد | اخ ع | باقی بعد الجد | اخ ع | اخ ع |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| ۱/۳ | ۲ | ۲/٦ | ۲ | ۲ |

مسئلہ ۴ — المقاسمۃ

| جد | اخ ع | اخ ع | اخ ع |
| --- | --- | --- | --- |
| ۱ | ۱ | ۱ | ۱ |

(۴)

مسئلہ ۳ — المقاسمۃ والثلث سواء

| جد | اخ ع | اخ ع |
| --- | --- | --- |
| ۱ | ۱ | ۱ |

(۵)

مسئلہ ۵ ت ۱۰ — المقاسمۃ افضل

| جد | اخت ع | | اخت عل |
|---|---|---|---|
| $\frac{۲}{۴}$ | $\frac{۳}{۶}$ | ← باقی بعد الجد | م |

مسئلہ ۳ — الثلث

| جد | اخت ع | | اخت عل |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ← باقی بعد الجد | م |

# أمثلہ

## صورۃ دوم

(۱)

مسئلہ ۲ ت ۴ — المقاسمۃ افضل

| زوج | جد | باقی بعد ذوی الفروض | اخ ع |
|---|---|---|---|
| $\frac{۱}{۲}$ | ۱ | $\frac{۱}{۲}$ | ۱ |

(۲)

مسئلہ ۲ ت ۶ — ثلث الباقی

| زوج | جد | باقی بعد ذوی الفروض | اخ ع | |
|---|---|---|---|---|
| $\frac{۱}{۳}$ | ۱ | $\frac{۱}{۳}$ | ۲ | ← باقی بعد الجد |

(۳)

مسئلہ ۶ — السدس

| زوج | جد | اخ ع | |
|---|---|---|---|
| ۳ | ۱ | ۲ | ← باقی بعد الجد |

(١)

مسئلہ ٦ ـہ ١٨ — ثلث الباقی افضل

| جدہ | جد | باقی بعد ذوی الفروض | اخ ع | اخ ع | باقی بعد الجد | اخت ع |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ١/٣ | ٥ | ٥/١٥ | ٤ | ٤ | ١٠ | ٢ |

(٢)

مسئلہ ٦ ـہ ٤٢ — المقاسمة

| جدہ | جد | باقی بعد ذوی الفروض | اخ ع | اخ ع | اخت ع |
|---|---|---|---|---|---|
| ١/٧ | ١٠ | ٥/٣٥ | ١٠ | ١٠ | ٥ |

(٣)

مسئلہ ٦ ـہ ٣٠ — السدس

| جدہ | جد | اخ ع | اخ ع | باقی بعد الجد | اخت ع |
|---|---|---|---|---|---|
| ١/٥ | ١/٥ | ٨ | ٨ | ٤/٢٠ | ٤ |

(١)

مسئلہ ٦ ـہ ١٢ — السدس افضل

| جدہ | بنت | جد | اخ ع | باقی بعد الجد | اخ ع |
|---|---|---|---|---|---|
| ١/٢ | ٣/٦ | ١/٢ | ١ | ١/٢ | ١ |

(٢)

مسئلہ ٦ ـہ ١٨ — المقاسمة

| جدہ | بنت | جد | اخ ع | باقی بعد ذوی الفروض | اخ ع |
|---|---|---|---|---|---|
| ١/٣ | ٣/٩ | ٢ | ٢ | ٢/٦ | ٢ |

(۳)

مسئلہ ۶ تہ ۱۸ — ثلث الباقی

| جدہ | بنت | جد | باقی بعد ذوی الفروض | اخ ع | باقی بعد الجد | اخ ع |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱/۳ | ۳/۹ | ۲ | ۲/۶ | ۲ | ۴ | ۲ |

(۱)

مسئلہ ۱۲ عولہ ۱۳ — السدس افضل

| زوج | بنت | ام | جد | اخت ع |
|---|---|---|---|---|
| ۳ | ۶ | ۲ | ۲ | م |

(۲)

مسئلہ ۱۲ تہ ۳۶ — المقاسمۃ

| زوج | بنت | ام | جد | باقی بعد ذوی الفروض | اخت ع |
|---|---|---|---|---|---|
| ۳/۹ | ۶/۱۸ | ۲/۶ | ۲ | ۱/۳ | ۱ ← باقی بعد الجد |

(۳)

مسئلہ ۱۲ تہ ۳۶ — ثلث الباقی

| زوج | بنت | ام | جد | باقی بعد ذوی الفروض | اخت ع |
|---|---|---|---|---|---|
| ۳/۹ | ۶/۱۸ | ۲/۶ | ۱ | ۱/۳ | ۲ ← باقی بعد الجد |

(۱)

مسئلہ ۶ تہ ۱۸ — ثلث الباقی افضل

| جدہ | جد | باقی بعد ذوی الفروض | اخ ع | باقی بعد الجد | اخ ع | اخت ع |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱/۳ | ۵ | ۵/۱۵ | ۵ | ۱۰ | ۵ | م |

